شہریاری کے ساتھ تاج بھی حاصل کر لیے تھے - اس لیے کہ شاہان فرنگ و عجم مین
اُن دنون علی العموم تاجون کا رواج تھا - جاہلیت کا نامور شاعر عمرو بن کلثوم تغلبی
اپنے قصیدۂ معلقہ مین پہلے اس پر فخر کرتا ہے کہ ہم نے کبھی بادشاہ کی اطاعت
نہین کی - اور پھر کہتا ہے "و سید معشر قد توجوہ" (اور سردار جماعت جسے لوگون
نے تاج پہنایا) اور اسکے بعد کہتا ہے کہ اُس تاج پوش کو ہم نے قتل کر کے ڈال
دیا - اس سے صاف پتہ چلتا ہے کہ اگرچہ بادیہ نشین عربون کی آزادی اس سے
نفرت کرتی تھی کہ تاج کی اطاعت کرین مگر اُن مین بادشاہ کہلانے والے تاجدار
موجود تھے - لیکن یہ طلوع نیّر اسلام سے پہلے کی باتین ہین -

ظہور اسلام کے بعد چونکہ حکمرانی کا پہلا نمونہ اُس معصوم ناموس الٰہی نے دکھا
جو انوار قدس کا سرچشمہ تھا اس لیے شاہی و شہریاری انسانی آزادی پر قربان
کر دی گئی - اور حکمرانی و امارت محض چوپانی اور قوم کی خدمتگذاری کا نام رہ گ
اسی وجہ سے مسلمانون مین مدت ہاے دراز تک فرمان رواؤن کے لیے سو
خلیفہ و نائب رسول کے اور کوئی لفظ نہین تھا - خدا مراتب اعلیٰ کرے حضرت
عمر فاروق رض کے کہ انھون نے "امیر المومنین" کا ایک سادہ سا لقب بنا دیا جو ا
تک خلفا کا سرمایۂ ناز رہا - اس لیے کہ مسلمانون کا بادشاہ اور شہنشاہ صرف
خداوند کریم تھا - کئی صدیون تک یہی حالت رہی کہ "بادشاہ کے لقب سے
مسند آرایان خلافت باوجود ہر طرح کے کر و فر کے بُرا مانتے اور عوام اسلام ا
ان الفاظ کو خدا کے سوا کسی بندے کی طرف منسوب کرنا شرک اور ناجائز تصو
کرتے - یہان تک کہ خلافت کمزور پڑی - عربی معاشرت نسیاً منسیا ہو گئی - اور اسلا
وضعداریان اکاسرہ و قیاصرہ کی سنتین اختیار کر لینے کے باعث بالکل مٹ گئ
دیلمیون - آل بویہ - اور سلجوقیون کا زور ہوا جو خلیفہ تو نہ مانے جا سکتے تھے م
سطوت و جبروت مین خلفا سے بڑھے ہوے تھے - امیر المومنین اور خلیفہ کے
القاب مسند خلافت ہی مین لپٹ کے رہ گئے اور اُنکے لیے نئے معزز القاب
تلاش ہوئی - اس جستجو نے چند روز مین اُنکو سلطان و بادشاہ بنا دیا - آخر
بادشاہ - سلطان اور شہنشاہ کے لقب مسلمانون کو ایسے مانوس ہو گئے کہ

اُن کے استعمال کرنے مین نہ شرع کا پاس تھا اور نہ شرک کا اندیشہ۔ چنانچہ حکمرانانِ غزنوی۔ سلجوقی۔ زنگی و ایوبی سب سلطان کہے جانے لگے۔ اسپین و افریقہ مین تو البتہ جہان عربی معاشرت پر بیرونی اثر کم پڑا بادشاہ اور سلطان کے الفاظ کم استعمال ہوے باقی مشرق کے تمام مسلمان حکمران چھوٹے ہون یا بڑے سب کے سب سلطان۔ بادشاہ اور شہنشاہ کہے جانے لگے۔

ہندوستان مین اس مشرکانہ بے احتیاطی کو یہان تک ترقی ہوئی کہ ضعیف الاعتقاد اکبر نے اپنے سامنے رکوع و سجود کرانا شروع کر دیا۔ اور القاب مین تو ایسی ترقی ہوئی کہ خدا کے لیے کوئی نام اور لقب نہین باقی رہا۔ اور حضرت رب العزت کی شان مین جتنے القاب و صفات مستعمل ہوتے تھے سب سریر آرایان سلطنت کی شان مین استعمال ہونے لگے۔

خیر سلطان یا دوسرے الفاظ مین یون کہا جائے کہ فرعون بے سامان تو حکمرانان اسلام بن گئے مگر اس بات کو آج مسلمان حیرت سے دیکھین گے کہ قدیم تاج کو بہت کم لوگون نے اختیار کیا۔ وہی عربی عمامہ جو بادیہ نشینان عرب مین مروج تھا تھوڑی ترمیم و ترقی کے ساتھ خلفا مین اور اُنکے بعد سلاطین و شاہانِ اسلام مین تاج کا کام دیتا رہا۔ تاج کا جو خیالی خاکہ ہندوستانیون کے ذہن مین ہے یہ انگریزون اور مسیحیون سے ہوا ہے۔ خصوصاً جب انگریزون نے یہ تاج نواب مسند آرایان لکھنؤ کو دیا تو سارے ہندوستان مین یہ خیال پھیل گیا کہ تاج ایسا اور اس وضع کا ہوتا ہے۔ ورنہ مسلمانون مین کہین اور کسی جگہ سوا مقطع اور شاندار عمامون کے اس قطع کے تاجون کا رواج نہین رہا تھا۔ چند روز بعد اُن عمامون مین بڑے بڑے قیمتی موتی اور جواہرات لگائے جانے لگے۔ پھر اُس پر یہ ترقی ہوئی کہ ایک یا کئی کلغیان قائم کر دی گئین۔ کلغیون کا رواج خلفائے بنی اُمیہ و بنی عباس کے عہد تک ثابت نہین ہوتا۔

لیکن خلفا کے بعد جب مسلمانون مین سلاطین اور بادشاہون کی حکومت جاری ہوئی تو تاج کے عوض تاج کی کلغیان لے کے مرصع جیغون کے ساتھ شاہی عمامون مین لگائی جانے لگین۔ سلاطین آل عثمان۔ شاہان ہند۔ اور فرمان روایان

عجم سب کے تاج ہی کلغی دار عمامے تھے - ایران کے بادشاہون مین خصوصاً آخری
زمانے مین ایک لمبی اونچی اور کنگرہ دار ٹوپی کا رواج معلوم ہوتا ہے جو انکی تصویرون
کے سرون پر نظر آتی ہے - مگر یہ کلاہ پاپاخ تھی جس نے تھوڑی تبدیلی کے ساتھ موجودہ
ایرانی ٹوپی کو پیدا کیا ہے - اس ٹوپی کو اس لیے تو تاج کہہ سکتے ہین کہ شاہان ایران
کے سرون سے اس نے زینت و عزت پائی تھی مگر فی نفسہٖ اُسکو تاج سے کوئی تعلق
نہ تھا -

## دنیا و آخرت

تہذیب و مذہب کا تقاضہ ہے کہ انجام کا خیال کرو اور دو روزہ عیش کی ہو
مین نہ پڑو - مگر دل کہتا ہے کہ لطف کی جو گھڑی نصیب ہو جائے اُسے بے مزہ ہاتھ
نہ جانے دو - رندون نے اس آخری مسلک کو اختیار کیا اور عیش پرستی کے پیچھے
دنیا و عقبیٰ دونون کو بھول بیٹھے - مگر صوفی ضرورت سے زیادہ عاقبت اندیش
تھے - دنیا کی تمام لذتون کو چھوڑا - عیش و عشرت سے دست بردار ہو گئے - اور ر
دانے عالم سرمدی کی مسرتون کے شوق مین دنیا سے متنفر رہے - دونون کے مخا
مذاقون کا ماحصل یہ ہے کہ ایک دنیا مین پھنسا ہے اور دوسرا آخرت کے شوق م
دنیا کو بھول بیٹھا ہے - ایک آج کی مقدوری پر کل کی اُمیدون کو اور دوسرا کل
مسرتون پر آج کی کامیابی کو قربان کر رہا ہے - دونون اپنے مقام پر خوش اور مطم
ہین اور دوسرے کو نفرت و حقارت کی نظر سے دیکھ رہے ہین

لیکن غور سے دیکھو تو یہی نوع انسان کو دونون نقصان پہنچا رہے ہ
ایک اگر دنیا کے مزے لوٹ رہا ہے تو آخرت سے دست بردار ہوکر - دوسرا ا
فلاح آخرت کا شائق ہے تو دنیا کو ہاتھ سے کھوکر - یہ دونون غلطی پر ہین - ا
گھاٹے مین پڑے ہوے ہین - اور دونون اسی غلطی مین مبتلا ہین جس نے ہز
سال تک کھو گئے ہین رکھا اس لیے کہ اگلے تمام سلاطین و اہل مذاہب ا
مذاق مین ڈوب کر مسلسل نقصان اُٹھاتے رہے - بادشاہون نے رندانہ مشـ
اختیار کی تو چند اہل دل نے صوفی گری - پہلون کو دنیا سے غرض تھی تو دوسر

خارج تھے اور دوسرون نے عقبیٰ سے سروکار رکھا تو دنیا سے بے پروا ہو کر۔

اسلام کا دنیا مین آنا دراصل اسی غلطی کے مٹانے اور اسی نقصان کے دُور کرنے کے لیے تھا۔ اسلام نہ یہ کہتا ہے کہ عیش دوروزہ دنیا کو چھوڑو اور نہ یہ کہتا ہے کہ فلاح آخرت کی طرف سے بے پروا ہو جاؤ۔ اس کے اصول سے نہ دنیا آخرت کی ضد ہے اور نہ آخرت دنیا کے خلاف۔ اس کا دعویٰ ہے کہ "الدنیا مزرعۃ الآخرۃ" جس کے معنی اور کوئی چاہے کچھ سمجھے ہم تو یہ سمجھتے مین کہ اگر تم نے دنیا کی کھیتی درست کر لی تو آخرت مین بھی اچھے رہو گے۔ یا دوسرے الفاظ مین یون کہا جائے کہ "دُنیا اچھی ہے تو عقبیٰ بھی اچھی ہو گی"۔ خلاصہ یہ کہ اسلام دنیا اور آخرت دونون کے سدھارنے اور سنوارنے کو آیا ہے۔ اس کے فیصلے کے مطابق دنیا ہی کی اصلاح سے عقبیٰ کی اصلاح ہوتی ہے۔ اور عقبیٰ ہی کی غرض سے دنیا درست ہوتی ہے۔ اس بات کو لوگ مدت تک نہین سمجھے مگر یہ کوئی عقل کی بات نہ تھی کہ خدا نے بھیجا تو دنیا مین ہے اور مقصد یہ ہے کہ اسکو چھوڑ دو۔ چھڑانا تھا تو پھر بھیجا کیون؟

مگر اگلے بزرگون اور آجکل کے بھی بہت سے مقطع و فرشتہ صورت صالحان کی سمجھ مین نہین آتا کہ دنیا و عقبیٰ کی اصلاح ایک ساتھ کیسے ہو سکتی ہے ظلمت و نور کا ساتھ کیسا؟ اور عالم ظلمت مین منہمک ہونے سے انسان عالم نور مین کیسے اچھا رہ سکتا ہے؟ یہ ظلمت و نور کے استعارے خود تم نے اپنے قدیم مذاق روحانی سے ایجاد کر لیے ہین ورنہ حقیقت و اقعیت کی نظر سے دیکھو تو وہی ٹھیک نظر آتا ہے جو ہم نے کیا اور جو اسلام کی اصلی تعلیم ہے۔

اسلام کیا کہتا ہے؟ اسلام کہتا ہے کہ دنیا مین جس طرح بنے اوج و عروج پیدا کرو۔ ہر طرح کی مسرتین حاصل کرو۔ ہر قسم کا لطف اُٹھاؤ۔ اور دوروزہ عیش کے مزے ہاتھ سے نہ جانے دو۔ دولت جمع کرو۔ سامان عیش فراہم کرو۔ سلطنت و حکومت حاصل کرو۔ ملکون اور قومون پر چھا دو اور فرماں روائی کرو۔ حسین سے حسین اور مہ جبین سے مہ جبین پریوشون کو اپنی معشوقہ و محبوبہ بناؤ۔ جادو نگاہ کنیزون اور حرمون سے اپنے کاشانۂ عیش کو رونق دو۔ لذیذ سے لذیذ غذا کو

قوت جان بناؤ۔ اور لطیف سے لطیف خوشبو سے دماغ کو تر و تازہ کرو۔ اور اگرچہ زندگی تھوڑی ہے مگر دو روزہ عیش کے سامانوں میں سے کوئی رہ نہ جانے۔ لیکن ان سب لذتوں اور عیش کے سامانوں کو خدا کی دی ہوئی نعمتیں تصور کر کے شکر اور خدا ترسی کے ساتھ برتو۔

شکر و خدا ترسی کیا ہے؟ یہ کہ شکریہ میں ہر روز تھوڑا مقررہ وقت خدا کی یاد میں صرف کرو۔ اور خدا کے خوف سے ہر لذت کے حاصل کرنے اور برتنے میں تمھارا قدم حد اعتدال سے باہر نہ ہونے پائے۔ تم سے کسی کو آزار نہ پہونچے۔ نعمتوں کو ناجائز یا ظالمانہ و غاصبانہ طریقوں سے نہ حاصل کرو۔ اور اُن سے لطف اُٹھاتے وقت شکستہ حال محتاجوں اور مصیبت زدہ ستم کشیوں کو نہ بھولو۔ آپے سے باہر نہ ہو کہ بُرے بھلے اور عدل و ظلم کا امتیاز نہ باقی رہے۔ اگر خدا ان نعمتوں سے محروم کر دے تو صبر و شکر سے کام لو اور حرف شکایت زبان پر نہ آئے۔ یہی صبر و شکر۔ یہی اعتدال و انصاف۔ اور یہی صبر و قناعت جنت کے دروازے کی کنجی ہے۔ اور ان احتیاطوں کے ساتھ تمھاری زندگی دنیوی کا عیش دو روزہ ہی آخرت کے ابدی عیش کا ذریعہ بن جائے گا۔

سچ یہ ہے کہ جو شعرا تصوف کے دعوے ترک دنیا سے دھوکا اُٹھا کر لوگوں کو لذت ہائے دنیوی سے روکنے لگے اُنھوں نے نجات کا سچا راستہ نہیں دکھایا بلکہ اور بھٹکا دیا۔ مگر ہاں جن فطرت پرستوں نے رندوں کی طرح یہ کہا کہ کوئی گھڑی بے عیش کے نہ گذرنے پائے۔ خوشیاں مناؤ اور مزے اُڑاؤ۔ وہی کچھ سیدھے راستہ پر تھے۔ مگر افسوس ہم نے اُنکی قدر نہ کی۔ یونانیوں کے فلسفیوں کا جو گروہ دنیا پرستی سکھاتا تھا وہ ان لوگوں سے اچھا تھا جو دنیا چھڑاتے تھے۔ اور آج بھی ہم میں جو لوگ رند مشربوں کی طرح عیش دُنیا سے بہرہ یاب ہونے کی تلقین کرتے ہیں اُن سے اچھے ہیں جو دنیا چھوڑنے کو کہتے ہیں۔

اس صحیح نتیجے تک نوع انسان کو سب سے پہلے اسلام نے پہونچایا تھا۔ مگر افسوس کہ اسلام کی ابتدائی صدیوں ہی میں عیسائیوں۔ ہندوؤں۔ اور پارسیوں کے فلسفۂ الٰہی نے انکی دینی تعلیم پر غالب آکر مسلمانوں کو اپنے اصلی دین

سے غافل کر دیا۔ اور مسیحیوں نے جو ترک دنیا کے تاریک سمندر میں غوطے کھا رہے تھے ہماری اُن تعلیموں کو اختیار کر کے ترقی دنیا کی طرف توجہ کی تو وہ حیرت انگیز کمالات دکھا دیے کہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ تھے۔ یہ کلین، یہ ریلین، یہ ہوائی جہاز اور یہ سائنس کے معجزانہ انکشافات سب اُسی تعلیم کی برکت میں جس کا سبق تو قرآن کے مکتب نے دیا تھا مگر عمل کرنے والے انجیل کے پیرو تھے۔

مگر اس "وضع الشئ علیٰ غیر محلہ" سے دنیا والوں کو ایک بہت بڑا نقصان پہونچ گیا جو نہایت خطرناک ہے اور اب اس کا دُور ہونا بہت دشوار بلکہ غیر ممکن نظر آتا ہے۔ تعلیم چونکہ دراصل اسلام سے حاصل ہوئی تھی اس لیے اسکو اصول و عقائد اسلام سے فطری مناسبت تھی۔ اگر اصلاح عالم کی غرض پیروان اسلام کے ہاتھ سے پوری ہوتی تو لوگ پورے پورے دیندار اور خدا پرست رہ کر اس کام کو پورا کرتے۔ اور سائنس چاہے کیسی ہی کرامات و خوارق عادات دکھاتا خدا پرستی کا نقش دلوں پر سے نہ مٹتا۔ برخلاف اسکے مسیحیت چونکہ اصولاً روحانیت اور بت پرستوں کے فلسفۂ روحانی کے جال میں پھنسی ہوئی تھی اس لیے اُسکو دنیا داری و دنیا دارانہ نفس پرستی کی باتوں سے کوئی ذاتی علاقہ نہ تھا۔ اسکے عقائد و اصول کا جوڑ ان چیزوں سے نہیں بیٹھتا۔ اور اس کا انجام یہ ہے کہ دنیا جس قدر ترقی کرتی جاتی ہے اور سائنس جو جو جدید انکشافات کرتا جاتا ہے اُسی قدر مذہب کمزور پڑتا جاتا ہے۔ مسیحیوں نے اصول اسلام سے سیکھ کر دنیا تو بیشک اچھی طرح سیکھ لی مگر اُنکا مذہب اُنکے دلوں پر اپنی گرفت نہ باقی رکھ سکا۔ چنانچہ تمام باکمالان یورپ اور اُن کے پیرو لا مذہب اور خدا کو بھولے ہیں۔

یہی کام اگر امت اسلام کے ہاتھ سے انجام پاتا تو یہ لامذہبی کا نتیجہ نہ پیدا ہوتا۔ اور جن معتدل خدا پرستی و تہذیب کی تعلیم اسلام نے دی ہے وہ سائنس کے مقابلہ میں ہرگز کمزور نہیں پڑ سکتی تھی۔

ہم کو مسیحیوں پر حسد نہیں۔ ان کی ترقیاں دیکھ کر خوش ہوتے بلکہ اُنکی پیروی کرنے کو تیار رہیں مگر یہ صدمہ ہمارے دل سے دور نہیں ہو سکتا کہ اُن کے ہاتھ سے دنیا کو جو ترقی حاصل ہو رہی ہے وہ مذہب کو مٹائے دیتی ہے اور وہ

یعنی الٰہی تہذیب جس کی گرفت دلون پر تمام دنیوی تہذیبون سے زیادہ مضبوط ہوتی ہے صفحۂ زمین پر سے فنا ہونے کے قریب پہونچ گئی۔ لیکن اگر ہم مُرا ہی مین پڑکے اپنے فرض کو نہ بھولتے اور حضرت مخبر صادق صلعم کی ہدایت کے مطابق سرگرمی سے اس کام کو شروع کر دیتے تو دنیا بھی ترقی کرتی اور عقبیٰ بھی نہ خراب ہونے پاتی۔

## علامات اوقاف

ہمارے فاضل دوست مولانا نظام الدین حسن صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ال۔ جج ہائی کورٹ دولت آصفیۂ نظام نے کمال ذکاوت و ذہانت اور نہایت ہی جستجو و دقیقہ سنجی کے ساتھ ایک بالکل نئی اور اچھوتی تحقیقات کی ہے جسکی طرف جہان تک ہم جانتے ہین اس سے پیشتر کسی کا خیال نہین کیا گیا تھا۔ اُنھون نے ایک مختصر رسالہ انگریزی مین ایک چھوٹے پمفلٹ کی شان مین شایع کیا ہے جو فلسکیپ کے تین صفحون سے کم پر ختم ہو گیا ہے۔ لیکن ان گنتی کے تین صفحون کی قدر و قیمت سچ یہ ہے کہ بڑی بڑی ضخیم کتابون سے بھی زیادہ ہے۔ ہمارے فاضل مولانا ثابت کرتے ہین کہ انگریزی خط مین جو مختلف علامتین طرز ادا ظاہر کرنے کے لیے استعمال کی جاتی ہین نہ پُرانی انگریزی مین تھین، نہ یونانی مین، نہ لاطینی مین۔ اسکے ثبوت مین وہ انسائیکلو پیڈیا برٹانکا جلد ۱۸۔ صفحہ ۱۶۳ کی یہ عبارت پیش کرتے ہین کہ "جو علامات یورپ کی تحریرون مین مستعمل ہین ان کی اصلیت نہ یونانی الفاظ سے ہاتھ آسکتی ہے اور نہ رومی الفاظ سے۔" اسکے بعد اُنھون نے یہ بھی بوضاحت اور مستند طریقون سے بتا دیا ہے کہ جو چند علامات یونانی اور رومی تحریرون مین استعمال کیے جاتے تھے وہ موجودہ خط یورپ کی علامت سے بالکل جدا تھے۔ اور اُن کا ان مروجہ علامات سے کوئی تعلق نہین ثابت کیا جا سکتا۔

اور جب صاف ہو گیا کہ ان علامات کو یورپ کی قدیم زبانون سے کسی قسم کا تعلق نہین تو وہ دعوی کرتے ہین کہ یہ علامتین اُن علامتون سے لی گئی ہین جو سنہ ۷۱۱ء سے سنہ ۱۴۹۱ء تک مملکت ہسپانیہ مین عربی زبان کے طلبہ اور اہل علم مین

مروج تھین - وہ یہ بھی کہتے ہین کہ قاہرہ اور مصر کے عربی اہل علم مین بھی بعض علامتین مروج تھین مگر وہ ان سے جدا تھین مگر وہ ان سے جدا تھین اور اور قسم کی تھین

اب اسکے بعد مولوی نظام الدین حسن صاحب ان علامات اور انکے نشأ انتزاع کی تصریح فرماتے ہین - اور ہر ایک علامت کو جُدا جُدا یون بیان کرتے ہین۔

کاما comma جو انگریزی خط مین اس وضع مین (،) لکھا جاتا ہے۔ لکھا جاتا ہے عربی کے لفظ "وقف" سے نکلا ہے - جس کے معنی ٹھہرنے کے ہین لہذا وہ عربی مین اُس محل پر بھی استعمال کیا جاتا تھا جہان انگریزی مین اُلٹے کاما استعمال کیے جاتے ہین - انگریزی مین نہ اس حرف کے معنی "اور" کے ہین اور نہ کسی لفظ کا جز بنایا جا سکتا ہے - اور نہ اس کی کوئی ضرورت ثابت ہوتی ہے کہ یہ حرف کیون اُلٹ کے لکھا گیا - عربی مین ان علامات کے محل پر یہ کاما یعنی (و) ہمیشہ اُلٹا اور اس طرح (،) لکھا جاتا تھا اور یہ بھی مروج تھا کہ جب کسی اور کی یا اور جگہ کی عبارت نقل کی جاتی تو اُسکے دونون طرف دو دو اُلٹے واؤ (انورٹڈ کاما) لکھے جاتے - اور یہی طریقہ یورپ کے اہل علم کے عمل درآمد مین ہے - اس سے صاف ثابت ہو گیا کہ (و) خواہ وقف کے محل پر استعمال کیا جائے یا عبارت نقل کرنے کے محل پر" دونون موقعون کے لیے عربی ہی سے لیا گیا ہے -

سمی کولن جو انگریزی مین یوں (؛) لکھا جاتا ہے یہ بھی عربی کے الفاظ "نصف وقف" سے لیا گیا ہے - نقطہ لفظ "نصف" کے نون کا قائم مقام ہے - اور "و" لفظ وقف کا پہلا حرف ہے - اور جن معنون اور جس محل پر عربی مین مستعمل تھا اُسی طرح انگریزی مین بھی نصف وقف کے محل پر استعمال کیا جاتا ہے -

کولن (:) البتہ ایک ایسی علامت ہے جس کا عربی مین پتہ نہین لگتا - اور یورپ کے موجودہ خط مین نیچے اوپر دو نقطے بنا کے قائم کی گئی ہے لیکن صاف نظر آتا ہے کہ عربی ہی کی علامات دیکھ کے مستنبط کی گئی ہے -

علامت فل اسٹاف انگریزی مین ایک گول نقطہ ( ۰ )
کی وضع مین لکھی جاتی ہے یہ بھی عربی مین نہ تھی - اس جگہ عرب لوگ "بت" لکھا کرتے
تھے - جس کے معنی قطع کرنے کے ہین - لیکن اس مین شک نہین کہ کثرت تحریر مین
"بت" کی صورت ایک لکیر کی رہ گئی تھی اور انگریزی مین ڈیش (-) جو مختلف علامتو
کے ساتھ اور جا بجا بنائے جاتے ہین اصل مین عربی کی علامت "بت" ہی سے
ماخوذ ہین -

سوال کے محل پر انگریزی خط مین جو قریب قریب ساری یورپین زبانون کا
خط ہے علامت (؟) بنائی جاتی ہے - اس کو عربی مین علامت استفہام کہتے ہین
استفہام کا اصلی مادہ فہم ہے - اور اسی لفظ فہم کی قائم مقام علامت ہے جس مین
ابتدا کے دو حرف "ف" اور "ہ" اپنی اصلی صورت پر قائم ہین - اسکے سوا اور
کوئی بنیاد اس علامت کی بتائی ہی نہین جا سکتی -

پکارنے اور مخاطب کرنے کے محل پر انگریزی مین علامت (!) استعمال کی
جاتی ہے - یہ علامت بھی صاف طور پر بتا رہی ہے کہ عربی لفظ "ندا" کی قائم مقام
ہے جسکے معنی پکارنے کے ہین - نیچے نقطہ نون کی جگہ ہے - اور اُس پر الف قائم
کر دیا گیا جو اصلی لفظ کا آخری حرف ہے -

اسی طرح برکیٹ [ ] - ( ) جنھین عربی مین خطوط وحدانی اور قوسین
کہتے ہین - یہ بھی عربی ہی سے ماخوذ ہین -

مندرجۂ بالا اشارات و علامات اور اُن کا پتہ دیکھ کے لوگ اندازہ کر سکتے
ہین کہ مولوی نظام الدین حسن صاحب نے کیسا کام کیا ہے اور کس خوبی سے
ثابت کر دیا ہے کہ انگریزی رسم خط کی تہذیب بالکل عربی کی زیر بار احسان ہے - بہتر
ہو کہ اس مضمون کو جس کا نام "ڈرایویشن آف پنکچویشن مارکس" (تخریج علامات
رسم خط) ہے ہمارے ہمعصر اڈیٹران اخبار خصوصاً وہ جن کے ہاتھ مین انگریزی اخبار
ہین مولوی نظام الدین حسن صاحب سے منگوائین - اور اُن پر بحث کرکے اور
اور پوری کوشش کرکے انگریزی پبلک کو بتا دین کہ انگریزی تحریر عربی رسم خط
کی کس قدر خوشہ چین ہے -

# ریختی گوئی

اُردو شاعری کو جس چیز نے سب سے زیادہ ناپاک بنایا اور اُس مین گندگی و نجاست کا ایک بہت بڑا دفتر پیدا کر دیا وہ ریختی ہے۔ شہوت پرست امیرون کی صحبتون مین مسخرہ پن کی صورت مین یہ بیہودگی و بے شرمی شروع ہوئی۔ اور آخر اسی طریقے سے اور ایسے ہی ناپاک مذاق والے رئیسون کی محفلون مین پرورش پا کے اس درجے کو پہونچی کہ اُس رنگ کے دیوان مرتب ہونے لگے۔ اور ہر صحبت مین اُس قسم کے شعرون کا چرچا ہونے لگا۔

اس سے بڑھ کے بیحیائی اور بے شرمی کا شاید کوئی نمونہ نہ نظر آئے گا کہ ایک مرد جو آپ کو شاعر کہتا ہے ڈاڑھی مونچھ لگا کے سر سے دوپٹہ اوڑھتا ہے اور عورتون کی تو سچی نقل کر نہین سکتا (کیونکہ عورتون کے جذبات مردون پیدا ہون یہ امر فطرت اور قانون قدرت کے خلاف ہے) ہان زنانون اور ہیجڑون کی طرح ناک پر اُنگلی رکھ رکھ کے اور تالیان بجا بجا کے زنانے لہجے اور بازاری عورتون کے نخرون کے ساتھ شعر پڑھتا ہے۔

ایسے اشعار کی بنیاد ہی چونکہ بدکاری اور بیحیائی سے پڑی ہے۔ لہذا عموماً اس قسم کے اشعار مین فحش اور ناپاک و ذلیل الفاظ بہت کثرت سے ہوتے ہین جنھین سُن سُن کے ہمارے بے غیرت امیرزادے خوش ہوتے اور کھلکھلاتے ہین۔ کاش عورتون ہی کا مذاق دکھانا تھا تو شریف بہو بیٹیون اور پاکدامن اور باعفت خاتونون کے مذاق کا لحاظ رکھا جاتا۔ مگر نہین۔ یہان تو اس سے غرض ہے کہ بیحیا اور بدکار عورتون کی ادائین اور اُنکی بداخلاقی و بد اطواری کی حرکتین دکھائی جائین

افسوس ہماری شاعری پر جو الہام ربانی کا نمونہ بتائی جاتی ہے ان ہرزہ سراؤن کے ہاتھون ایسا ظلم ہوتا ہے اور بد مذاق و بدکار امیرزادون کو اپنے نفسانی جذبات کے سامنے اس کی بھی تمیز اور حس نہین باقی رہتی کہ ایسے شرمناک کلام اور بیحیائی کے شعرون سے قوم اور ملک کو کتنا بڑا ضرر پہونچ رہا ہے۔ دوسرے ملکون اور دوسری قومون کے لوگ جب اس شرمناک کلام کو دیکھین گے تو انھین

۔۔ں کی تو مطلقاً حس نہ ہوگی کہ یہ بازاری عورتوں اور زنانوں کی زبان اور انھیں
۔۔ وضع ہے - بلکہ وہ یقین کریں گے کہ یہ شریف زادیوں کے حرکات اور چال
۔۔پن کا نمونہ ہے - اور پھر ایسا خیال قائم ہو جانے کے بعد اُردو بولنے والی عورتوں
۔۔ عصمت و عفت غیروں کی نظر میں کس قدر ادنیٰ اور ناقص ثابت ہو جائے گی -
جس قسم کا ظلم ریختی کی شاعری نے اُردو زبان اور اُردو شاعری پر کیا ہے
۔۔سا ظلم آج تک کبھی کسی قسم کے اشعار سے کسی زبان پر نہیں ہوا تھا - سلف
۔۔ے آج تک کسی زبان میں ایسی ناپاک شاعری نہیں پیدا ہوئی تھی جس سے
۔۔تہ لگایا جا سکتا ہے کہ آج تک کسی قوم میں ایسے بیہودہ اور ایسے بیحیا شاعر
۔۔ہیں پیدا ہوئے تھے جیسے کہ اُردو میں پیدا ہوئے ہیں -

اکثر ترقی یافتہ قوموں اور مشہور و معروف زبانوں میں لائق عورتوں نے
۔۔پنے جذبات اور اپنے خیالات اپنی ہی زبان میں ضرور ظاہر کیے ہیں مگر نہایت
۔۔ہذیب و شائستگی کے ساتھ - اس میں کوئی شک نہیں کہ عورتوں کی زبان جو عموماً
۔۔سادی اور دلکش ہوتی ہے اور اکثر اُس میں ایک خاص قسم کا لوچ اور لطف
۔۔ہوتا ہے شاعری اور انشا پردازی کی جان ہے - مگر اُسی تہذیب کے ساتھ جس
۔۔ہذیب سے کہ کوئی پاکدامن اور عفیفہ عورت اپنے خیالات ظاہر کرے - یہ نہیں کہ
۔۔مرد عورتوں کا سا دوپٹہ اُوڑھ کے اور زنانی صورت بنا کے اپنی شہوت پرستی کی
۔۔رزو پوری کریں - اور اپنے ناپاک دل کا حوصلہ نکالیں -

انگریزی میں انشا پردازی کا بہت زیادہ حصہ خاتونان قوم ہی کے قلم سے
۔۔زینت پا رہا ہے - جو نیز شاعری کی حیثیت سے اور نیز ناول نویسی کے انداز سے
۔۔پنے پاکیزہ خیالات - اپنی ستھری زبان - اور اپنے مہذب و شریفانہ جذبات کو پبلک
۔۔کے سامنے پیش کر کے داد خواہ ہوتی ہیں - اور قوم اور زبان میں تہذیب و پاکبازی
۔۔کی روح پھونکتی ہیں - وہاں مرد بیحیائی کے یہ کرشمے نہیں کرتے کہ عورت بن کے
۔۔اور بھاؤ بتا بتا کے فحش بکنے لگیں -

یہی حالت عربی کی ہے جس میں ہزارہا شاعرہ عورتیں گذری ہیں - انھوں نے
۔۔اپنی پاک و صاف اور بقول زبان آور اور داد دینے والوں کے کوثر میں دھوئی ہوئی

زبان مین قصیدے بھی کہے ہین۔ مرثیے بھی کہے ہین۔ جوش دلانے والے اشعار بھی تصنیف کیے ہین۔ مگر کبھی یہ نہین کیا کہ ہیجڑون کی طرح نخرے کرنے اور تالیان بجانے لگی ہون۔ یا مَردون نے ان کا بہروپ بھر کے اُنکی نہایت ہی فحش اور شرمناک تصویر دکھائی ہو۔

افسوس بہت سے لوگ ہون گے جو جاَن صاحب کا دیوان پڑھ کے یقین کرتے ہون گے کہ لکھنؤ کے شریف زادیون کی یہی حرکتین۔ یہی ادائین اور اُن کے یہی الفاظ ہین۔ حالانکہ سچ یہ ہے کہ سوا بازاری رنڈیون کے شریف عورتون مین ان الفاظ اور حرکات کا کہین شان وگمان بھی نہین ہے۔

اگر عورتون کے کلام اور اُنکی سادی زبان کا لطف دکھنا چاہتے ہو تو اُنھین کو موقع دو کہ اپنے مہذب اور پاک وصاف خیالات کو اپنی زبان مین ادا کرین۔ ہمارے یہان ایک دوسرا ستم ہو گیا ہے کہ جو عورتین شعر کہتی ہین وہ مرد اُستادون کی تقلید اور موجودہ شعرا کے تتبع مین اپنے آپ کو مذکر کی ضمیرون سے یاد کرتی ہین۔ صرف اسی قدر نہین۔ وہ مَردون کے تیور اختیار کرتی ہین اور اُنھین کے دلی جذبات کو اپنی زبان مین ظاہر کرتی ہین۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ عورتین تو شاعری کی دنیا مین آکے مرد بنجاتی ہین۔ اور ریختی گو مرد شعر کہتے اور پڑھتے وقت عورت بنجاتے ہین۔ اور سچ پوچھیے تو دونون ناقص اور بیہودہ۔ کیونکہ جس طرح مرد کا عورت بننا بھی انتہا سے زیادہ خلاف نیچر اور نازیبا معلوم ہوتا ہے۔ فطرت ہی یہ فیصلہ کر چکی ہے کہ مرد پر مردانگی ہی کی باتین پھبتی ہین اور عورت پر نسائیت ہی کی باتین۔ مگر اُردو شاعری نے واقعی یہ عجیب وغریب انقلاب پیدا کر دیا ہے کہ اسکی طرف توجہ کر کے عورتین مرد بن جاتی ہین۔ اور مرد عورتین۔

پاک سرزمین عرب مین جب کسی عورت نے شعر کہا ہے تو ہمیشہ اپنے آپ کو عورت ہی دکھایا ہے۔ مؤنث ہی کی ضمیر سے اپنے کو یاد کیا ہے۔ عورت ہی کے خیالات و جذبات باقی رکھے ہیں اور عورت ہی کے الفاظ۔ اور چونکہ وہ نیچرل ہین لہذا ان مین اثر بھی بلا کا ہے۔

عباسی خلیفۂ بغداد مقتفی باللہ کے عہد مین بغداد کی ایک حسین و صاحب

جمال پارسا و پاک دامن نازنین نے جس کا نام سلمیٰ بنت قراطیس تھا چند شعر کہے تھے

عیُونُ مہا الصّریم فِدَاءُ عینِي ۔۔۔ وَاجْیادُ الظِّبَاءِ فداءُ جِیدِي

اُزَیِّنُ بالعقود وَاِنَّ نحري ۔۔۔ لَاَزْیَنُ للعقودِ مِنَ العقودِ

ولا اَشکُو مِنَ الاوصابِ ثِقلاً ۔۔۔ وَتَشکُو قامتي ثِقلَ النُّهُودِ

یہ اشعار اس قدر دلچسپ اور پسندیدہ تھے کہ تصنیف ہوتے ہی سارے بغداد میں پھیل گئے۔ اور اکثر لوگوں کی زبان پر جاری تھے۔ ہوتے ہوتے خلیفۂ مذکور یعنی مقتفی باللہ کے گوش گذار ہوئے۔ اُس نے سُن کے اہل دربار سے کہا "ذرا دریافت تو کرو کہ یہ عورت ایسی ہی ہے جیسا کہ اپنے آپ کو ظاہر کرتی ہے یا یہ فقط مبالغۂ شاعرانہ ہے" لوگوں نے بخوبی معلوم کر کے عرض کیا کہ "حضور یہ نازنین جتنا کہ ان شعروں سے ظاہر ہوتا ہے اتنی ہی نہیں بلکہ اس سے بھی زیادہ صاحب جمال ہے۔ اس بات کا اطمینان ہو جانے کے بعد اُس نے کہا "اچھا اب تحقیق کرو کہ اس کا چال چلن کیسا ہے؟" یہ بھی دریافت کر کے دربار میں عرض کیا گیا کہ "نہایت ہی پارسا و پاکدامن ہے۔" جب یہ بھی معلوم ہو گیا تو مقتفی نے بطور انعام و اکرام کے بہت سا روپیہ اُسکو بھیجوایا اور کہلا بھیجا کہ "یہ رقم تمھیں اس غرض سے دی گئی ہے کہ اس سے اپنی عفت و پاکدامنی کے محفوظ رکھنے میں مدد لو۔"

یہ ہے شان سچی شریفانہ شاعری کی۔ اور چونکہ ایک شریف خاتون نے ان اشعار کے ذریعے سے اپنے دل کے سچے جذبات ظاہر کیے ہیں لہذا ان میں وہ اثر اور وہ لطف ہے کہ ریختی کے پندرہ ہزار دیوان انکے سامنے پھاڑ کے پھینکدیجیے۔ الغرض اگر اُردو کو فائدہ پہونچانا ہے تو یہ کوشش کی جائے کہ مرد و عورت جو کوئی شعر کہے اپنے اصلی جذبات و خیالات کو اپنے ہی لہجے اور اپنی ہی زبان میں ادا کرے

عہ جنگلی گاؤں کی کالی آنکھیں میری آنکھوں پر قربان۔ اور ہرنیوں کے گلے میرے گلے کے صدقے۔

عہ میں آرایش کے لیے موتیوں کا ہار پہن لیتی ہوں مگر جتنی زینت اُن ہاروں سے میرے سینے کو حاصل ہو سکے اُس سے زیادہ رونق وہ خود میرے گلے سے پاتے ہیں۔

سہ میں سُرینوں کی شکایت نہیں کرتی کہ بھاری ہیں۔ مگر ہاں میرا قد سینے کے اُبھار کا البتہ شاکی ہے۔ اس لیے کہ چھاتیوں کے بوجھ سے لچک لچک جاتا ہے)

تا کہ کلام مین پورا اثر ہو - اور اگر ایسا کرنا اُسے پسند یا گوارا نہ ہو تو شاعری کا نام نہ لے - اپنی حماقت پہ شاعری کے قربان کرنے سے کوئی نتیجہ نہین -

## بد قسمت زبان اُردو

شاید ہی مصرعہ زبان حال سے آج کل اُردو زبان پڑھ رہی ہوگی - ایک مدت دراز تک مساعدت زمانہ کے مزے اُٹھا کے اب بظاہر اُسے ناسازی قسمت سے سابقہ پڑا ہے - کیونکہ بیرونی حملون کے ساتھ اُسکے دوستون نے باہمی اختلاف اور جھگڑے پیدا کر کے اُسے ایک سخت کشمکش مین ڈال رکھا ہے -

جب زمانہ اسکے موافق تھا اور نازبردارون کی گود مین پل پل کے یہ ترقی کر رہی تھی اُس وقت اس نے تھوڑے زمانہ مین بہت اچھا رنگ اور روپ نکالا - مختلف مذاق اور مختلف خیال کے صاحب کمال شعرا پیدا ہوے جنھون نے اسکو چمکا کے آسمان کا تارا بنا دیا - اُنھون نے اپنی جادو بیانیون سے زمانے کو اپنی طرف متوجہ کیا - اور اس مین کچھ ایسے جذبات بھر دیے کہ ہندوستان کے ہر کونے سے لوگ قدردانی کے لیے اُٹھ کھڑے ہوے - نتیجہ یہ ہوا کہ چند روز میں یہ زبان ہر جگہ پھیل گئی - اور سارے ہندوستان مین اُسے یہ مقبولیت اور تعمیم حاصل ہو گئی کہ غیر ملک کا جو شخص ہندوستان مین آئے اُسے صرف اسی زبان کے سیکھنے کی ضرورت ہوتی -

چونکہ تقدیر برسر یاری تھی لہذا برٹش گورنمنٹ نے بھی ہندوستان مین فروغ پاتے ہی اپنا مربی گری کا ہاتھ اسکے سر پر رکھدیا - سرکاری دفترون مین رواج پانے کے ساتھ ملکی آئین و قوانین بھی اسی زبان مین شایع ہونے لگے - پوسٹ آفس کی ترقی نے اسے اور آگے بڑھایا - اور تھوڑی ہی مدت میں یہ حالت کردی کہ ڈاک خانون کے ذریعے سے جتنی مراسلت ہوتی ہے اُس کا شاید دو ثلث حصہ صرف اُردو زبان مین ہوگا -

برٹش آزادی نے جب اخبارات جاری کرائے تو اُسکو اور فروغ ہوا - انشا پردازی کے مختلف رنگ پیدا ہوے - پرانی قافیہ بندی متروک ہو گئی - مرادف

الفاظ لانا بے مزہ سمجھا جانے لگا۔ اور انگریزی و عربی نیز سنسکرت سے مدد لی گئی۔ اور اس مین نئے نئے محاسن اور طرح طرح کی جدید خوبیان پیدا ہونے لگین۔ رہی یہ بات جو کہی جاتی ہے کہ اُردو اخبارون کو اُتنی کامیابی نہین ہے جتنی کہ بنگالی یا مرہٹی اخبارون کو ہے۔ اس کا سبب یہ نہین ہے کہ اُردو زبان مین کسی قسم کا نقصان ہے یا اس مین کسی بات کی کمی ہے۔ بلکہ اس کا اصلی سبب یہ ہے کہ اُردو مین ٹائپ کا رواج نہ ہوسکا۔ اور اب تک بعض لائق اور روشن خیال لوگ یہ سمجھ رہے ہین کہ لیتھوگراف اُردو کے لیے بمقابل ٹائپ کے زیادہ موزون ہے۔ حالانکہ یہ سخت غلطی ہے۔ خوب یاد رکھنا چاہیے کہ جب تک ٹائپ کو عام رواج نہ دیا جائے گا اُردو لٹریچر پوری ترقی نہین کرسکتا۔ اور نہ اُردو اخبارات فروغ پاسکتے ہین۔

خیر اُردو زبان بہت تیزی کے ساتھ ترقی کے مدارج طے کررہی تھی کہ بدنصیبی سے اُردو ہندی کا جھگڑا پیدا ہوا۔ اور ہندوستان کی شامت اعمال سے ہندو مسلمانون مین جو تعصب پیدا ہوگیا ہے اُس نے اس جھگڑے کو بڑھانا اور طول دینا شروع کردیا۔ ایک طرف ہندوؤن کی ایک جماعت یہ کوشش کرنے کے لیے اُٹھ کھڑی ہوئی کہ ہندی کو اُردو کا مقابل بنائے۔ اور اُسے جس طرح ممکن ہو ہندوستان مین فروغ دے۔ تاہم اس وقت تک خود ہندوؤن کی جماعت کثیر اُردو ہی کی طرفدار تھی۔ مگر اُس خاص جماعت نے اپنی کوششین برابر جاری رکھین کہ اسی اثنا مین سر انٹونی مکڈانل نے ہندی کو بھی سرکاری دفاتر مین داخل کرادیا۔ اور اس کے ساتھ ہی ہندوستان مین ہر طرف ایک آگ سی لگ گئی۔

مسلمانون کو جو اُردو کے طرفدار تھے ضرورت تھی کہ اس موقع پر نہایت ہوشیاری اور عاقبت اندیشی سے کام لیتے۔ مگر اُنھون نے انتہا درجے کی ناعاقبت اندیشی ظاہر کی۔ اُردو زبان کو اپنا مذہبی یا قومی ورثہ قرار دیا۔ اور اسی طرح اُردو زبان کے لیے لڑنے لگے جس طرح اپنے دیگر مذہبی حقوق کے لیے لڑتے تھے۔ حالانکہ اگر غور سے دیکھا جائے تو اُردو زبان ہندوستان مین ہندو مسلمان دونون کے میل جول اور اختلاط و ارتباط کا نمونہ ہے۔ ان دونون

مذہبون کی بے تعصبی اور دونون کے باہمی میل جول اور اختلاط و ارتباط کا نمونہ ہے - ان دونون مذہبون کی بے تعصبی اور دونوں کے میل جول کی اگر کوئی زندہ یادگار دنیا مین بتائی جا سکتی ہے تو وہ صرف اُردو زبان ہے - اس سے جیسا تعلق عربی فارسی کو ہے ویسا ہی سنسکرت اور بھاشا کو ہے - بلکہ سچ پوچھیے تو سوا خاص الفاظ و لغات کے جو عربی و فارسی سے لیے گئے ہین عام بندشین - ضمائر و صفات، تذکیر و تانیث - اور افعال کے اشتقاق سب بھاشا سے اخذ کیے گئے ہین - ایسی صورت مین اُردو شایستہ، سلجھی اور زیادہ صاف کی ہوئی ملکی زبان ہے - اور اُس پر جتنا حق مسلمانون کا ہے اُتنا ہی ہندوؤن کا ہے جس کا ثبوت اس سے زیادہ کیا ہو سکتا ہے کہ جس طرح اس زبان مین مسلمان شعرا و مصنفین ہوے ہین اُسی طرح ہندو شعرا و مصنفین ہوے ہین - جب ہندوؤن مین دیا شنکر نسیم اور پنڈت رتن ناتھ سرشار کے ایسے ہندو شاعر اور مصنف موجود ہین تو پھر کیا وجہ کہ اس زبان کو خاص مسلمانون کی زبان کہا جائے۔

باقی رہی یہ بات کہ شعرا و مصنفین اُردو مین مسلمانون کی تعداد زیادہ ہے - اس کا اصلی سبب یہ ہے کہ اگلے زمانہ مین مسلمانون کی حکومت تھی - لٹریری مذاق اُن مین زیادہ تھا اس لیے اُن مین ایسے لوگ زیادہ پیدا ہوے - اُردو پر کیا منحصر ہے ہندی زبان مین بھی ہندو شعرا کم گذرے ہین - جس کا سبب اس کے سوا اور کچھ نہین ہو سکتا کہ درباری تعلقات کم ہونے کی وجہ سے اُن مین تصنیف و تالیف اور شعر و سخن کا ذوق ہی کم تھا - بہر تقدیر اُردو کے ساتھ ہندو و مسلمانون کے تعلقات یکسان اور ایک ہی قسم کے تھے - اور اس پر اپنے حقوق ثابت کرنے اور اُسکو اپنا بنانے کا جیسا حق مسلمانون کو ہے ویسا ہی ہندوؤن کو ہے - مگر مسلمانون نے غلطی و نادانی سے اس زبان کو اپنی زبان بنایا اور اُن ہندوؤن کو بھی توڑ کے خلاف کر دیا جو اُردو کی ہمدردی و طرفداری کو تیار و آمادہ تھے - اور لطف یہ کہ اس غلطی کی آخر تک اصلاح نہ کی گئی - اور مسلمان اخبارات تین سال گذر جانے پر آج بھی اُسی طرح اس مسئلہ کو ایک قومی مسئلہ کی طرح چھیڑ چھیڑ کے لڑتے جاتے ہین - اور تعصب کو روز بروز بڑھا کے اُردو کو بجاے فائدہ

پہونچانے کے اور نقصان پہونچا رہے ہین۔
اب یہ ہندو مسلمانون کا اختلاف ایک طرف ڈال کے خود مسلمانون کی اندرونی حالت کو دیکھیے تو اور زیادہ افسوسناک حالت نظر آتی ہے۔ اُردو کے متعلق دہلی و لکھنؤ کے جھگڑے مدت سے چلے آتے تھے۔ دہلی والے اس کے پہلے موجد اور پہلے ترقی دینے والے تھے۔ اس پچھلی صدی مین جب لکھنؤ کا دربار زیادہ چمک گیا۔ دہلی کے تمام اساتذۂ زبان کھنچ کھنچ کے لکھنؤ مین چلے آئے۔ اور شاعرانہ مذاق نے لکھنؤ مین عروج حاصل کرتے کرتے ناسخ و آتش کے ایسے شعرا۔ انیس و دبیر کے ایسے مرثیہ گو۔ اور نواب مرزا شوق۔ و پنڈت دیا شنکر نسیم کے ایسے مثنوی لکھنے والے اور مرزا رجب علی بیگ سرور کے ایسے نثار خاک لکھنؤ سے پیدا کیے تو لکھنؤ والون نے اپنے آپ کو دہلی کی خوشہ چینی و تقلید سے آزاد کر کے خود اُستادی و ایجاد کا دعویٰ کیا۔ اسی وقت سے اُردو کے دو جداگانہ اسکول قرار پا گئے۔ ایک دہلی کا پُرانا اسکول اور دوسرا لکھنؤ کا نیا اسکول۔ لکھنؤ سے پورب کی طرف جہان تک چلے جائیے تمام شعرا عموماً لکھنؤ کے اسکول کے مقلد ملین گے اور مغرب کی طرف جہان تک بڑھیے دہلی کے اسکول کا اثر بڑھتا ہوا نظر آئیگا۔ مگر باوجود اس اختلاف کے ہندوستان کے دیگر شہر والون کو اس قدر ضرور تسلیم کر لینا پڑا کہ اُردو کا ایک اسکول لکھنؤ بھی ہے عام اس سے کہ وہ اس کے پیرو ہون یا نہ ہون۔

اس اختلاف نے ابتدائی بڑے بڑے جھگڑے پیدا کیے۔ اور ایک مدت سے عام طور پر یہ حالت چلی آتی ہے کہ چاہے ہندوستان مین کوئی شہر ہو اگر وہان دو چار شاعر بھی موجود ہین تو لکھنؤ اور دہلی کی رقابت کا جھگڑا سخت تعصب کی شان سے ضرور چھڑ گیا۔ اور شاعرے کشتی کے دنگل بن گئے۔ یہ اختلاف شعر و سخن کی ترقی اور زبان کے زیادہ سنجھنے اور زیادہ شایستہ بننے کے لیے شاید کسی حد تک مفید ثابت ہوتا۔ مگر اس سے خود دہلی اور لکھنؤ والون مین ایک نہایت ہی سخت عیب پیدا ہو گیا۔ جو زبان اُردو کو بجائے ترقی دلانے کے مٹا کے خاک کر دینے والا ہے۔ وہ یہ کہ جس طرح کوئی کمظرف آدمی تھوڑی سی دولت ہاتھ آ جانے پر

آپے سے باہر ہو جاتا ہے اُسی طرح ان لوگون نے اپنی اس فوقیت پر اسقدر ناز کرنا، بلکہ یہ کہون گا اترانا شروع کیا کہ سمجھنے لگے گویا ساری دنیا نشیب مین ہے اور یہ کسی اونچی جگہ پر بیٹھے ہوے ہین۔ انگریزی زبان خاص انگلستان اور اُس مین بھی لندن کی ہے مگر کبھی لندن والون نے امریکہ اور آسٹریلیا وغیرہ کے مصنفون کا کبھی ایسا ناطقہ بند کیا ہوگا جیسا کہ ان لوگون نے ہندوستان کے اُردو والون اور اُردو لکھنے والون کا ناطقہ بند کر رکھا ہے۔ عرب مین اہل حجاز اور خاصتہً قریش کو فصاحت و بلاغت کا دعویٰ تھا۔ مگر جاہلیت اور اسلام دونون زمانون مین شعرائے عرب کے لیے یہ قید نہ تھی کہ صرف قریش یا اہل مکہ مین سے ہون۔ ان مین مضری و نزاری شعرا بھی تھے اور یمانی شعرا بھی تھے۔ کوئی بنی طے مین سے تھا، کوئی بنی شیبان مین سے۔ کوئی یمن کا تھا اور کوئی نجد کا۔ کوئی بنی کندہ سے علاقہ رکھتا تھا اور کوئی آل غسان سے۔ وہ عموماً ایک دوسرے پر فخر کرتے تھے، اپنی اور اپنی قوم کی فوقیت جتاتے تھے مگر یہ نہ کہتے تھے کہ چونکہ فلان شاعر قریشی نہین ہے لہذا اُسکے کلام کا اعتبار نہین۔ اب اس سے زیادہ کیا ہوگا کہ قرآن اگرچہ قریش کی زبان مین اُترا تھا مگر دیگر قبائل کی زبانون کے بھی مستند مانے جانے ہی کی وجہ سے قرآن کی مختلف قرائتین ہو گئین۔ یہی حال فارسی کا ہے۔ پہلے شیراز فصاحت کا سرچشمہ تھا اور اب طہران کو اُس کی رقابت کا دعویٰ ہے۔ مگر شعرائے ایران نے سارے ملک کے شعرا کو بلا استثنا و امتیاز اُن کی لیاقتون کے اعتبار سے مستند و معتبر مانا ہے۔ اور کبھی یہ بات زبان سے نہ نکالی کہ چونکہ فلان شاعر شیراز یا طہران کا نہین ہے لہذا اُس کا اعتبار نہین کیا جا سکتا۔

یا تو مذکورۂ بالا ترقی یافتہ زبانون کے شعرا اور سخن سنجون کی یہ وسیع الخیالی ہے یا ہمارے دہلی اور لکھنؤ کے شاعرون کی یہ تنگ نظری ہے کہ اُنکے شہر کی چاردیواری سے جو باہر ہو وہ چاہے محنت کرتے کرتے مرجائے اور چاہے زبان ہی کی تحصیل مین جان دیدے مگر اُنکے نزدیک وہ اس قابل ہی نہین کہ اُس کا کلام دیکھا جائے یا اُس پر اعتبار کیا جائے یا زبان پر اُس کا کوئی حق سمجھا جائے۔

ان کے خیال مین بسی ہوئی ہے کہ انکے شہر کا جاہل بھی دیگر مقامات کے اُن شاعرون سے بدرجہا بہتر ہے جو اپنی ساری زندگی شعر و سخن کی نذر کر دین۔

اسکے ماننے مین کسی کو عذر نہین ہو سکتا کہ یہ لوگ ایک فصیح و شایستہ زبان آغوش مادر مین سیکھ لیتے ہین اور انکو ایک خاص لب و لہجہ حاصل ہو جاتا ہے جو دوسرون کو نہین نصیب ہو سکتا۔ مگر الفاظ کی تحقیق اور بندش۔ خیالات کے عمدگی سے ادا کرنے کا سلیقہ اُسی شخص کو آئے گا جو محنت کرے گا اور اُسی حد تک آئے گا جہان تک محنت کرے گا عام اس سے کہ وہ دہلی کا ہو یا لکھنؤ کا۔

انگریزی زبان کی آمیزش، عام صاحبان علم مین انگریزی مذاق کے پیدا ہو جانے۔ کتب قانون کے اُردو مین ترجمہ ہونے اور اخبارات کے مختلف شہرون مین جاری ہونے کا اب یہ نتیجہ ظاہر ہو رہا ہے کہ اُردو زبان بدل گئی اور بدلتی جاتی ہے۔ جو زبان اب رواج پا گئی ہے اور جس کو ترقی ہو رہی ہے وہ سچ پوچھیے تو نہ لکھنؤ کی ہے اور نہ دہلی کی۔ بلکہ وہ ایک عجیب ملی جلی اور نئی ترکیبون اور نئی بندشون کی زبان ہے۔ اُسکے لکھنے کے لیے بغیر جدید مذاق کی تعلیم پائے نہ دہلی والے قلم اُٹھا سکتے ہین اور نہ لکھنؤ والے۔ بلکہ میرا تو یہ تجربہ ہے کہ یہ لوگ اس زبان سے بمقابل دیگر مقامات کے لوگون کے زیادہ نا آشنا ہین۔

وہ دہلی اور لکھنؤ کے پُرانے شاعرانہ اور لٹریری دنگل فنا ہو گئے۔ یہ شہر نہ علم و فضل کے مرکز رہے اور نہ تعلیم و ترقی کے۔ دہلی ایک محدود درجے کی تجارت کا مستقر بنا ہوا ہے لکھنؤ کو یہ بھی نہین نصیب۔ اب تو علمی مرکز حیدرآباد اور علی گڑھ وغیرہ ہین۔ یا اخبارات کی ترقی اور پنجاب یونیورسٹی کی اورینٹل شاخ کی وجہ سے لاہور ہے۔ اور انھین شہرون مین علم و فضل کو ترقی ہو رہی ہے حیدرآباد اگرچہ پہلے بہت پیچھے تھا مگر اب شاعرانہ مذاق کے بڑھنے اور اکثر اُردو جاننے والون کو اطمینان و فارغ البالی حاصل ہونے کی وجہ سے بہت ترقی کر رہا ہے۔ اور ادھر آخری چند برسون مین وہان شاعری کا بہت اچھا ڈولیمنٹ ہوا ہے۔ مولانا شبلی کی کوشش سے انجمن ترقی اُردو کا مستقر وہی قرار پا گیا ہے۔ جن

مین یہ نہین کہتا کہ ان شہرون کی زبان دہلی اور لکھنؤ کی زبان سے فصا

اور صحت مین بڑھ گئی ہے۔ لیکن اگر زمانہ کا یہی رنگ اور زبان کی یہی رفتار رہی تو پوری طرح پیشین گوئی کی جا سکتی ہے کہ عنقریب کسی زمانے مین حیدرآباد، علیگڑھ اور لاہور زبان کی ترقی کے مرکز بنین گے اور یہی شہر صحیح و فصیح زبان کے معیار ہون گے۔

لیکن ابھی تک زبان کے مرکز دہلی اور لکھنؤ ہی بنے ہوے ہیں۔ اور اُنکو یہ فوقیت اور فخر حاصل ہے کہ صحت مین انکی سند مانی جاتی ہے۔ اور جب کوئی مسئلہ زبان کے متعلق پیدا ہوتا ہے تو عموماً انھین شہرون کے شعرا کی جانب لوگ رجوع کرتے ہین۔ ان شہرون کے لوگون کا فرض تھا کہ اپنی اس فضیلت پر خوش ہو کے کوشش کرتے کہ زبان کو ہر جگہ وسعت اور ترقی حاصل ہو اور اُردو سارے ہندوستان کی زبان بنتی جائے۔ مگر بجاے اسکے جانتے ہین کہ دہلی و لکھنؤ کے باہر جو کوئی اُردو مین گفتگو کرتا ہو اُس پر ہنسین۔ قہقہے اُڑائین۔ اور زور چلے تو اُسکی زبان بند کر دین۔ اور دعوی کرین کہ سوا اُنکے اور کوئی اُردو مین شعر و سخن کہنے کا مجاز ہی نہین ہے۔ کیونکہ جب یہ ہر شہر والے کی نسبت خیال رکھتے ہین کہ اسے کبھی اُردو آ ہی نہین سکتی تو پھر ظاہر ہے کہ گویا اُس کی زبان بند کرنے ہی کی کوشش کر رہے ہین۔

افسوس کہ یہ مضمون ناتمام رہ گیا۔ آیندہ نمبر مین ہم یہ بھی بتائین گے کہ اختلاف مذاق اور لٹریچر کے مختلف اغراض کے مصنفون نے اسے کس طرح کشمکش مین ڈال رکھا ہے۔ اور ترقی کی اصلی تدبیر کیا ہے۔

## اُردو و لٹریچر

انگریزی دانون یا اُن لوگون کو جو آج کل کی اصطلاح مین تعلیم یافتہ تسلیم کیے جاتے ہین، اپنی مادری زبان اُردو کے متعلق سب سے بڑی شکایت یہ ہے کہ بہت ہی محدود زبان ہے۔ اور نازک خیالات یا اعلیٰ مضامین اُس مین نہین ادا کیے جا سکتے۔ اور انشا پردازی جیسے کمالات اور جیسی خوبیان انگریزی یا دیگر زبانون مین پیدا کر سکتی ہے اُردو مین نہین پیدا کر سکتی۔

حقیقت یہ ہے کہ اُردو باوجود ان ترقیون کے جو اُسے اگلے اور پچھلے دورون مین حاصل ہوتی رہین نہایت ہی بدنصیب زبان ہے۔ پچاس سال پہلے جب ہندوستان مین عربی و فارسی کا نہ دور دورہ تھا خود اُردو بولنے والون اور صاحب علم اہل زبان کا یہ خیال تھا کہ عربی و فارسی کے سامنے اُردو کوئی وقعت نہین رکھتی۔ فصاحت و بلاغت کا سرچشمہ عربی ہے اور اُس سے تھوڑا بہت فیض قابلیت اگر کسی زبان کو حاصل ہوا ہے تو وہ فارسی ہے جس کے لٹریچر مین غیرمعمولی شیرین زبانی۔ اور جس کی نظمون مین بہت ہی اعلیٰ درجے کی نازک خیالی و بلندپروازی موجود ہے۔ غرض اُنکے مذاق مین جو کچھ خوبیان تھین عربی و فارسی کے لٹریچر مین تھین۔ اُردو کوئی چیز نہ تھی۔

اب عربی و فارسی مذاق کے ختم ہونے کے بعد جب انگریزی کا دور شروع ہوا اور ہمارے تعلیم یافتہ مغربی مذاقِ سخن سے آشنا ہوے تو اُنھون نے عربی و فارسی کو تو یہ کہہ کے خارج از بحث کر دیا کہ ہم اُن زبانون سے واقف نہین۔ مگر بمقتضائے "مادہ بر عضوِ ضعیف می ریزد" اُن کی اعلیٰ تعلیم اور مسلم الثبوت قابلیت کا سارا بار بھی غریب اُردو ہی پر پڑنا شروع ہوا۔ اور ہر طرف سے یہ صدا بلند ہوئی کہ اردو نہایت ہی ناقص زبان ہے۔ اس مین نہ انگریزی کی سی فصاحت و بلاغت ہے اور نہ مغربی مذاق سخن کی سی دلفریبیان۔

خلاصہ یہ کہ بدنصیب اُردو جس طرح پہلے دور مین بدنام تھی اُسی طرح اِس دَور مین بھی بدنام ہے۔ جیسے اگلے دنون صدہا شعرائے سخن سنج پیدا ہو جاتے۔ گھر گھر مشاعرون کی گرم بازاری ہوتے۔ میر۔ سودا۔ اور غالب و ذوق کے ایسے پیغمبرانِ سخن کے غزل سرائی کرتے۔ اور سرور کے ایسے جادو بیان نثار نے داد فصاحت دیتے پر بھی اُردو کوئی عمدہ اور قابل توجہ زبان نہ سمجھی گئی۔ ویسے ہی اب باوجود اس کے کہ دولت برطانیہ کی توجہ سے اُردو عدالت پر حکومت کر رہی ہے۔ تمام ملکی مراسلت اور تصنیف و تالیف کا سلسلہ اُردو مین جاری ہے۔ آزاد۔ مولوی نذیر احمد۔ اور سرسید کے سے جادو بیان نثار۔ حالی کے سے معجز نما شاعر۔ مولوی شبلی کے سے مورخ اپنے زور قلم کے جادو دکھا رہے ہین۔ شہر شہر اور قصبے قصبے مین اُردو کے مدارس

جاری ہین - اور کوئی فن نہین جس کے متعلق کوئی نہ کوئی کتاب اُردو مین نہ شایع ہو گئی ہو- تعلیم یافتہ جماعت یہی کہہ رہی ہے کہ اُردو کی کچھ ہستی نہین - نہ اُسکی نظم مین کوئی مزہ ہے نہ اُس کی نثر مین کوئی خوبی ہے -

الحاصل اُردو پہلے بھی مظلوم تھی اور اب بھی ہے - اور اُس پر ظلم کرنے والے خود وہ لوگ ہین جو اُردو کے اہل زبان ہونے کے مدعی ہیں -

ہر کس از دست غیر نالہ کند  سعدی از دستِ خویشتن فریاد

لیکن اس کا سبب کیا ہے کہ اُردو پبلک کو دنیا بھر کی زبانون مین مزہ آتا ہے اور نہین آتا تو خود اپنی زبان مین - اس راز کا پتہ لگانے کے لیے ہم نے اکثر تعلیم یافتہ دوستوں سے سوالات کیے ہین - معلوم کرنا چاہا کہ آخر وہ کون سی خوبی ہے جسے یہ لوگ اُردو مین ڈھونڈھتے ہین اور نہین پاتے ؟ ہمین اپنے سوالون کے جواب مین جو کچھ معلوم ہو سکا وہ اسی قدر ہے کہ بعض حضرات کو تو انگریزی سے اُردو ترجمہ کرتے وقت ویسے جامع اور صحیح مفہوم ادا کرنے والے الفاظ نہین ملے جیسے انگریزی مین تھے - بعض حضرات انگریزی کے سے اشعار اُردو مین ڈھونڈھتے ہین اور وہ اُردو مین معدوم ہین - اور جن چند انگریزی نظمون کے ترجمے اُردو مین کردیے گئے ہین اُن میں وہ انگریزی کی سی بات نہین - غالباً اسی قسم کے نقصانات عربی مذاق رکھنے والے سلف صالح کو ہون گے کہ عربی سے اُردو مین ترجمہ کیجیے تو ویسے جامع و حاوی الفاظ نہین ملتے - اور اُردو شاعری مین عربی شعر و سخن کی خوبیان نہین ہین -

لیکن اگر یہی اعتراضات ہین اور اسی قسم کی رائین قائم کرنے کی بنیاد اسی قدر ہے تو میرے خیال مین اُردو زبان تو اتنی تنگ اور محدود نہین - مگر خود اُنکے خیالات مین تنگی اور کج فہمی ہے - اور اس کا الزام بجاے اسکے کہ زبان اُردو کو دیا جائے خود اُنکی لیاقت و قابلیت پر عائد ہوتا ہے -

دنیا کی ہر زبان کا قاعدہ ہے کہ اُس مین گرد و پیش کی چیزون - بولنے والون کی صحبتون - اور اُنکے عادات - اطوار - معاملات کے لحاظ سے اس قسم کے خاص الفاظ ہوا کرتے ہین جو تمام پہلوون اور جملہ مفہوماتِ متعلقہ کے اعتبار سے بےمثل و نظیر

ہوتے ہین اور اُنکے مماثل الفاظ جو تمام جہتوں اور کل حیثیتون سے اُنکے مماثل ہون دنیا کی کسی دوسری زبان مین نہیں مل سکتے۔ ایسے ہی الفاظ ہین جن کی مناسبتون اور خوش ترکیبیون سے اُس زبان کا لٹریچر بنتا ہے۔ اُنھین کے ضمنی اشارون اور اُنھین کے لوازم و تعلقات سے شاعرانہ خوبیان پیدا ہوتی ہین اور فصاحت و بلاغت کا جوہر جمکتا ہے۔

یونانی۔ لاطینی۔ سنسکرت۔ عربی۔ فارسی۔ فرانسیسی۔ یا انگریزی کی تخصیص نہین۔ ہر معمولی سے معمولی زبان مین بھی اس قسم کے الفاظ کثرت سے موجود ہوتے ہین جن کے تناسب سے کبھی رعایت لفظی کی خوبیان پیدا ہوجاتی ہین اور کبھی رعایت معنوی کی۔ اور یہی وجہ ہے کہ کسی زبان کے اعلیٰ درجے کے اشعار اور عمدہ نثرون کا ترجمہ کسی دوسری زبان مین (چاہے وہ کوئی ہو) نہین ہو سکتا۔

موجودہ مذاق کے جو تعلیم یافتہ حضرات اُردو کی بے مایگی کے اس لیے قائل ہوگئے ہون کہ اُنھین کسی انگریزی فصیح و بلیغ کتاب کا ترجمہ کرنے مین دشواریان پیش آئین (گو ہمین اُن کی مصیبت سے پوری ہمدردی ہے۔ اور افسوس کہ اُن کی اس مشکل کو ہم دُور بھی نہین کر سکتے مگر اُس کی غلط خیالی کی اس طرح اصلاح ضرور کرسکتے ہین کہ) اگر اُن مین قابلیت ہو تو کسی با محاورہ اور فصیح اُردو عبارت کا ترجمہ انگریزی مین بھی کرکے دکھین۔ اور انصاف سے بتائین کہ اُردو زبان مین ترجمہ کرنا مشکل ہے یا انگریزی زبان مین؟ جتنی دشواریان اُردو ترجمہ کرتے وقت پیش آیا کرتی ہین اُن سے زیادہ یا کم از کم اُتنی ہی انگریزی ترجمہ کرنے مین بھی پیش آتی ہین یا نہین؟ یہ امر سب کو گران گذر رہا ہے کہ شیکسپیر کے کسی ڈراما کا ویسا ہی بامزہ ترجمہ اُردو مین باوجود متواتر کوششون کے نہ ہوسکا۔ مگر اسکی طرف کسی کا خیال نہین گیا، کہ مثنوی میر حسن، اور مثنوی گلزار نسیم کے دو چار شعرون۔ یا فسانۂ عجائب کی چند سطرون کا انگریزی ترجمہ کرنے کی کسی کو جرأت بھی ہوسکی یا نہین؟ مگر افسوس تعلیم یافتگی کا موجودہ مذاق ایسا ہے کہ کیا عجب جو یہ بھی کوئی اُردو ہی کا عیب نہ تصور کرلیا جائے۔ اور صاف الفاظ مین کہہ دیا جائے کہ اُردو ایسی بیہودہ اور ناقص زبان ہے کہ اُس مین انگریزی لٹریچر کی خوبیان نہ پیدا

ہو سکنے کے علاوہ یہ بھی عیب ہے کہ اُس کی بیوہ گیان انگریزی الفاظ مین کسی طرح نہین ادا ہو سکتین۔

الغرض یہ جتنے اعتراضات ہو رہے ہین اور اُردو کے جتنے عیوب بتائے جا رہے ہین خود معترضون کے نقصانات اور اُنکی خام خیالیان ہین۔ اور موجہ طور پر اُردو کا کوئی سچا عیب نہین بتایا جا سکتا۔ مگر ہمین ابھی یہ معمہ حل کرنا باقی ہے کہ اگلے دنون خود اُردو کے اہل زبان عربی دانون کے خیال مین اُردو اس قدر حقیر کیون تھی؟ یا آج کل ہمارے اہل زبان انگریزی دانون کے نزدیک وہ اس قدر بے مایہ اور ناقص کیون ہے؟

اصل یہ ہے کہ لٹریری ذوق بھی منجملہ اُن مذاقون کے ہے جن کو انسان کوشش کر کے اپنی طبیعت مین پیدا کیا کرتا ہے۔ جیسے کہ حقّے اور تمباکو کا ذوق ہے کہ فطرۃً انسان اُسکو پسند نہین کرتا۔ مگر چند روز تک اپنے آپ کو اُس کا عادی بنا لینے کے بعد پھر اُسے معلوم ہونے لگتا ہے کہ ان چیزون مین کیا ذوق ہے۔ صرف اسی تنبا کو پر موقوف نہین۔ غور کیا جائے تو انسان کے تمام ذوق اُسکے کسبیہ ہوا کرتے ہین اور اسی کسب نے مختلف ممالک مین اختلاف مذاق پیدا کر دیا ہے۔ ہر قوم اور ہر ملک کی لذیذ غذائین۔ دماغ معطر کرنے والی خوشبوئین۔ نظر فریب خوبصورتیان۔ سامعہ نواز آوازین۔ اور اسی کے ساتھ وضع قطع۔ لباس۔ اور سامان معاشرت کی سب چیزین بدلی ہوتی ہین۔ جو غذا مغرب مین لذیذ ہے، مشرق مین بدمزہ۔ جو عطر مشرق مین دماغ کو تازہ کر دیتا ہے اُسی کی خوشبو پر مغرب مین ناکین بند کر لی جاتی ہین۔ حتیٰ کہ ایک ملک کی معشوقۂ دلربا دوسرے ملک کی بدشکل اور بدقطع عورت ہے جسکے سایہ سے بھی لوگ بھاگتے ہین۔ اسی طرح ہر قوم اور ہر زبان کا لٹریچر بھی ایک نیا ذوق رکھتا ہے۔ اور ذوق صرف حاصل کرنے اور کوشش کرنے سے پیدا ہوتا ہے۔

اور اسی ذوق کے پیدا کرنے کے لیے ہر ملک مین پہلے خود وہان کی مادری زبان کی تعلیم دی جاتی ہے۔ اور طلبہ جب اُس مین پختگی حاصل کر لیتے ہین تو اُن اعلیٰ درجے کی زبانون کی طرف متوجہ کیے جاتے ہین جو کلاسیکل سمجھی جاتی ہین اور علمی اور تاریخی عظمت رکھتی ہین۔ بخلاف اسکے ہندوستان کو بدنصیبی سے شاید ہی

ی وہ زمانہ نصیب ہوا ہو جبکہ ابنائے وطن کو وہ زبان سکھائی جاتی ہو جو وہاں
ی جاتی تھی۔

شاید کبھی ہندوستان میں ایسا ہو کہ سنسکرت بولی بھی جاتی ہو اور پڑھائی بھی
تی ہو۔ مگر خود ہندوؤں کو اس سے انکار ہے۔ اس لیے کہ اُنکے خیال میں سنسکرت
وتاؤں کی زبان ہے۔ اور کبھی انسان کی مادری زبان نہ تھی۔ جن انگریزی مورخین
ے اُسے آریہ فاتحین کی زبان ثابت کیا ہے اگر اُنکی تحقیق مان لی جائے تو تاریخی
ہد سے پیشتر اُس قدیم متبرک زمانے میں بھی صرف فتحیابوں اور حاکموں کی زبان
ی۔ ہندوستان کے لوگوں کی کوئی اور زبان ہوگی۔ جس سے نتیجہ نکل سکتا ہے کہ
س عہد میں بھی تعلیم سنسکرت کی ہوتی تھی۔ جو ملکی زبان نہ تھی۔ اور جس وقت مسلمانوں
ہندوستان کو فتح کیا ہے اُسوقت تو اس میں شک نہیں کہ مادری زبان اور تھی اور
لیمی زبان اور۔ کیونکہ سارا لٹریچر سنسکرت یا ماگدھی میں تھا جو کہ ملکی زبانیں نہ تھیں۔

مسلمانوں کا عہد شروع ہونے کے بعد پہلے سے زیادہ خرابیاں پیدا ہوئیں
ی ہندوؤں کی تعلیمی زبان تو سنسکرت رہی۔ اور مسلمانوں کی تعلیمی زبان بلحاظ
ہب عربی اور بلحاظ حکومت فارسی ہوگئی۔ مگر وہ زبان جو ملک میں بولی جاتی تھی
ے تعلیم گاہوں میں ہرگز جگہ نہ مل سکی۔ یہاں تک کہ بازاری میل جول اور ہندو مسلمانوں
ے امتزاج نے اُردو زبان پیدا کی۔ لیکن تعلیم آخر تک فارسی و عربی ہی میں ہوتی رہی۔
ی کیفیت تھی کہ انگریزی عہد شروع ہوا اور فارسی کی جگہ انگریزی کی تعلیم ہونے لگی۔
ب یہ ہوا کہ مذہبی اور قومی ضرورتوں کے لیے مسلمانوں نے فارسی۔ اور عربی کو اور
ہندوؤں نے ہندی و سنسکرت کو اختیار کیا۔ اور حکومت کی زبان انگریزی ہوگئی۔
ردو جو ملک کی مادری زبان ہے اُسکی طرف سے اب بھی بے پروائی رہی۔

اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ برٹش گورنمنٹ نے اُردو زبان کو ممالک متحدہ
غیرہ کی مادری زبان تصور کر کے ہندوستان کے قدیم رواج کے خلاف سرکاری اور دفتری
زبان بنا دیا۔ جس کی وجہ سے عام طور پر خط و کتابت اُردو میں ہونے لگی۔ اخبارات
بھی اُردو میں جاری ہوئے اور تصنیف و تالیف کے لیے بھی اُردو ہی اختیار کی
جانے لگی۔ سرکار نے اُس کا یہ فروغ دیکھ کے دیہات اور قصبات میں اُردو کی

تعلیم بھی جاری کر دی - مگر اول تو وہ تعلیم اس قدر ناقص اور ناتمام درجے تک تھی
کہ اُس سے طلبہ مین کوئی لٹریری ذوق نہین پیدا ہو سکتا تھا - دوسری طرف ہندو
مسلمانون مین ایسا اختلاف ہوا کہ ہندوون نے ہندی کو اپنی مادری زبان بتایا جو
اگرچہ بھی تھی تو چند روز کی کوششون سے اُن کی مادری زبان بن گئی - اور اُردو
صرف مسلمانون کی زبان سمجھی جانے لگی - ان دونون باتون کا یہ نتیجہ ہے کہ اُردو کی
تعلیم کی طرف جو عام رجحان تھا اُسے نقصان پہونچنے لگا - ہر حال اُردو کی جیسی
تعلیم ہونی چاہیے تھی نہین ہوتی - اور اُردو خوانون مین کسی قسم کا ذوق انشاپردازی
پیدا ہونے نہین پاتا

علاوہ برین محض اُردو خوان ایک طرف انگریزی دانون کے مقابل ہین اور
دوسری طرف عربی فارسی جاننے والون کے مقابل اس قدر کم حیثیت تصور کیے
جاتے ہین کہ اُنکی راؤن - اُنکے خیالون اور اُنکے مذاق کی ذرا بھی وقعت نہین ہوتی
جاہلون سے وہ کچھ یون ہی سے ممتاز خیال کیے جاتے ہین جنھون نے ابتدا سے
انتہا تک انگریزی یا عربی و فارسی لٹریچر کی باضابطہ طریقے سے تعلیم پائی ہے - اور
جنھون نے اپنے دل و دماغ مین انگریزی یا عربی کے مذاق سخن کو پرورش کر کے خوب
راسخ کر لیا ہے -

یہ لوگ ابتدا ہی سے انگریزی اور عربی کی نحو و صرف اور فصاحت و بلاغت کو
محنت اور توجہ سے حاصل کر لیتے ہین - اور علوم پڑھتے ہین اُن سب کو انھین زبانو
مین سیکھتے اور درجۂ کمال حاصل کرتے ہین - جس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ وہ [illegible] انگریزی
لٹریچر کے دلدادہ ہو جاتے ہین یا عربی لٹریچر کے - اپنی مادری زبان [illegible]
کے زمانے مین کوئی اُنس نہین پیدا ہونے پاتا - اگر کبھی [illegible]
زبان کی طرف توجہ بھی کرتے ہین تو چاہتے ہین کہ اُس مین بھی اُنکو وہی لطف آئے
جو انگریزی یا عربی و فارسی مین آتا تھا مگر وہ لطف نہین حاصل ہو سکتا - کیونکہ اُنکو جو
لیاقت و قابلیت پیدا ہوئی ہے یا جس زبان مین اُنھون نے لیاقت و شائستگی کو
دیکھا وہ عربی ہے یا انگریزی - لہذا خواہ مخواہ اپنی مادری زبان یعنی اردو ہی کو الزام
دینے لگتے ہین کہ بہت ناقص زبان ہے اور اس مین کسی قسم کے علمی مضامین نہین

ادا ہو سکتے -

خلاصہ یہ کہ اُردو زبان کو جو صحیح ترقی نہین ہوتی اور خود اپنے اہل زبان کاملین مین اسے مقبولیت نہین حاصل ہوتی اُس کا اصلی سبب یہی ہے کہ ابنائے وطن بجائے مادری زبان کے کسی اور زبان کے لٹریچر کو خوب پرورش کرکے اپنا اصلی مذاق بنا لیا کرتے ہین - یورپ مین جو تم دیکھتے ہو کہ ہر ملک اور ہر قوم کا لٹریچر روز افزون ترقی کرتا جاتا ہے اور انگریزی - فرانسیسی - جرمنی - اور اٹیلی زبانون کا لٹریچر بڑھتے بڑھتے ساری دنیا پر چھایا جاتا ہے - اور دنیا کی دوسری قومین اُن کی خوبیون کے مقابل خود اپنی زبانون کو بھولی جاتی ہین - اس کا اصلی باعث یہی ہے کہ اُن ممالک کے باشندے پہلے خود اپنی زبان کے لٹریچر مین کمال حاصل کرلینے کے بعد دوسری زبانون کی طرف توجہ کرتے ہین - وہان بڑے بڑے لنگوسٹ (ماہرین السنہ) اور اورینٹلسٹ (مستشرقین) اور فائلالوجسٹ (علم السنہ کے جاننے والے) پیدا ہوتے ہین - جو تحقیق کے ساتھ دنیا کی تمام زبانون پر اجتہادی نظر ڈالتے ہین - مگر یہ سب کمالات اُسوقت پیدا کرتے ہین جب اپنی زبان مین باکمال بن لیتے ہین اور اپنی زبان کے نحو و صرف اور علم ادب کا ذوق اُنکے دل و دماغ پر پوری طرح حاوی ہو چکتا ہے -

اس کا علاج یہ تھا کہ سررشتۂ تعلیم کے اُردو مدارس کی اصلاح کی جاتی - مگر افسوس کہ یہ غیر ممکن ہے - اُردو مدارس کی حالت سُدھارنے مین نہ آج تک کامیابی ہوئی اور نہ کامیابی کی اُمید ہے - اس لیے کہ سررشتۂ تعلیم ترقی تعلیم کا ذریعہ ہونے کے عوض اپنے خود غرض عہدہ دارون کے ہاتھون ایک اعلیٰ درجے کی تجارت گاہ بنگیا ہے اور اُنھین لوگون کی کتابین داخل درس کی جاتی ہین جو اپنے نفع مین عہدہ دارون کو شریک کرین - دکھانے کے لیے ایک بورڈ ہے - مگر بورڈ کے نفس ناطقہ ڈائرکٹر صاحب ہین جن کے اشارون پر بورڈ چلتا ہے اور ڈائرکٹر صاحب کی رائے دراصل اُنکے کسی معتمد علیہ ماتحت عہدہ دار سررشتۂ تعلیم کی رائے ہوتی ہے -

گو ہندو خود کہ رہے ہین کہ اُردو ہماری زبان نہین - وہ مسلمانون کی زبان ہے - مگر باوجود اسکے اکثر یہی نظر آیا کرتا ہے کہ سررشتۂ تعلیم کی اُردو کتابون کے مصنف و مولف ہندو ہی ہوتے ہین - یا کبھی مسلمان بھی ہوئے تو وہ جو سوا اسکے کہ سررشتۂ تعلیم

مین کسی خدمت پر ممتاز ہین - ملک مین اُنھین کوئی لٹرری وقعت نہین حاصل ہوتی - اسی خرابی کی وجہ سے اُردو نصاب تعلیم سے بدتر شاید کسی زبان کا نصاب نہ ہوگا - نحو وصرف اور معانی و بیان کے مفید رسالون کا تصنیف ہونا درکنار یہ سچ یہ ہے کہ آج تک اُردو کی الف بے بھی صحیح اصول پر مرتب نہ ہو سکی -

ایسی صورت مین اُردو کے درست ہونے کی کیا اُمید ہو سکتی ہے اور کس طرح سے ملک مین ملکی زبان کا سچا مذاق پیدا ہو سکتا ہے - بہر حال اُردو ایک فلاکت زدہ قوم کی مصیبت زدہ زبان ہے - اور جس حال مین اپنی قوم کو پاتی ہے اُسی کے مناسب طریقے سے نباہ رہی ہے -

## اُردو لٹریچر

ایک بہت بڑی کمی ہمارے لٹریچر مین یہ بتائی جاتی ہے کہ اُردو مین اسوقت تک علمی مصطلحات کی بہت کمی ہے - اور ہم جس وقت کسی علمی مسئلہ کے متعلق یا کسی فن کے مسائل پر بحث کرنا چاہین تو مجبور ہین کہ اگر وہ کوئی قدیم علم و فن ہو تو عربی کی اصطلاحات اختیار کرین اور اگر کوئی نیا علم و فن ہو تو انگریزی کی اصطلاحات - کہا جاتا ہے کہ اہل عرب نے جب ان علوم کو لیا ہے تو خاص اپنی زبان مین سے اصطلاحی الفاظ تراش لیے تھے جسکی یہ برکت تھی کہ غیر زبانون کی غلامی سے آزاد ہو گئے - اور عربی بجائے خود ایک علمی زبان بن گئی - مگر ہم سوا دوسری زبانون کی خوشہ چینی کے اور کچھ نہین کر سکتے -

یہ کمی اس قدر محسوس کی جا رہی ہے کہ ہندو مسلمان دونون اس فکر میں ہین کہ اپنے اپنے مذاق کے مطابق علمی اصطلاحات تصنیف کرین - ہندو چاہتے ہین کہ ہندی مین کھپنے والے اصطلاحات ہون اور اُنکا ماخذ سنسکرت قرار دی جائے - مسلمان چاہتے ہین کہ اُردو کی مناسبت کے لیے عربی زبان ماخذ قرار دی جائے - اور جتنے اصطلاحات لیے جائین عربی سے لیے جائین - اسی دُھن مین دونون گروہ طرح طرح کی کوششین کر رہے ہین - کوئی چاہتا ہے کہ اصطلاحات کی ایک جدید کتاب لغت تصنیف کر کے شایع کر دی جائے - کوئی تھوڑے تھوڑے اصطلاحات

بنا کے اخباروں اور رسالوں مین شایع کر دیتا ہے تاکہ عام لوگ انکو اختیار کر لین اور وہی مصطلحات آیندہ علمی کتابون مین اختیار کیے جائین۔

جدید علوم جو اب نئے نئے یورپ مین پیدا ہوے ہین انکی اصطلاحون کے ترجمہ کی کوشش چندروز ہوے مصر مین بھی ہو رہی تھی۔ اور متعدد علمانے اپنی متحدہ کوشش سے اس قسم کے نئے عربی اصطلاحات تراش تراش کے وہان کے رسالون اور اخبارون مین شایع کرنا شروع کیے تھے۔ مگر سچ یہ ہے کہ سب لوگ عام اس سے کہ مصر کے ہون یا ہندوستان کے اور ہندو ہون یا مسلمان سب غلطی پر ہین۔ اور انکی یہ سب کوششین نقش بر آب ہین۔ نہ انکے تراشتے ہوے الفاظ زندہ رہ سکتے ہین اور نہ ان سے انکے لٹریچر کو کسی قسم کا نفع حاصل ہو سکتا ہے۔

یہ ایک سامنے کا اور کھلا ہوا مسئلہ ہے کہ لغت زبان کا تابع ہے نہ یہ کہ زبان لغت کے تابع ہو۔ جو الفاظ کسی زبان مین پیدا ہو چکے ہین عام اس سے کہ اس زبان کے اصلی الفاظ ہون یا کسی دوسری زبان سے لیے ہوے اُن کا استقرا اور استقصاء کر کے لغت مدون کیے جاتے ہین۔ مگر آج تک دنیا مین کبھی یہ نہین ہوا کہ الفاظ عام اس سے کہ مصطلحات ہون یا عام قسم کے کتب لغت سے لے کے تحریر و تقریر مین شامل کیے جائین۔ اصطلاحون کی تصنیف و ایجاد کا صحیح محل یہ ہے کہ ہر فن پر ایک کتاب تصنیف کی جائے اور اُس مین ضرورت کے مطابق نئے اصطلاحی الفاظ تراش کے کام مین لائے جائین۔ اور جب وہ کتابین اُس فن کے نصاب مین شریک ہو جائین تو اُن سے لیکے وہ مصطلحہ الفاظ لغت مین اضافہ کیے جائین۔

لیکن یہان ایسا نہین ہوتا اور نہ اس قسم کی کوشش کی جاتی ہے۔ اسوقت تک جتنی کتابین علوم قدیمہ و جدیدہ کی اُردو مین لکھی گئین اُن سب مین عموماً یہی طریقہ اختیار کیا گیا کہ بجاے اسکے کہ اصطلاحات کے لیے مناسب الفاظ ڈھونڈھے جاتے عربی و انگریزی کے الفاظ بجنسہ نقل کر دیے گئے۔ جن سے صرف اردو جاننے والے نہ مانوس ہین اور نہ اُنھین صحیح طور پر زبان سے ادا کر سکتے ہین۔ اُن اصطلاحون کی غیر مانوسی کی وجہ سے علوم و فنون کی تعلیم ہندوستان مین کسی طرح عام نہین ہو سکتی۔ اور اُردو لٹریچر کے حامیون کو اپنے سامنے ایک ایسی دشواری نظر آتی ہے جو کسی طرح

ہٹائے نہیں ہٹتی۔

اس مشکل کا اصلی راز وہی ہے جو اسی مضمون کے پہلے حصہ مین بیان کر چکے ہین یہی اُردو تعلیم کا ناقص ہونا۔ اُردو مذاق کا مغلوب رہنا۔ خود اہل زبان کا اپنے وطنی لٹریچر سے مطمئن نہ ہونا۔ اور خاص اُردو زبان کے متعلقہ مسائل مین بھی اُردو دانون کے مقابل عربی و انگریزی جاننے والون کا اثر زیادہ ہونا۔ ہمارے سامنے سب سے آخری مثال عربون کی ہے۔ اُنھون نے جسوقت یونانی و رومی اور دیگر السنہ کے علوم و فنون کو اپنی زبان مین لیا ہے اُسوقت چند محدود مترجمین علوم تھے اور جس پبلک کے سامنے پیش کرنے کے لیے وہ کتب علوم کا ترجمہ کرتے اُسپر عربیت کا ذوق غالب تھا۔ اُس مین صرف اپنی مادری زبان کا جاننے والا دیگر السنہ کے ماہرین کے سامنے ذلیل و کم وقعت نہین تصور کیا جاتا۔ بلکہ وطنی لٹریچر کا اثر اس قدر غالب تھا کہ مترجمین اگر اُسکے خلاف یا اُس سے نامناسب روش اختیار کرتے تو اپنی کوشش مین سرسبز نہ ہوسکتے۔ اس لیے وہ مجبور تھے کہ ہر اصطلاح کے مقام پر کوئی عربی ہی لفظ اختیار کرین بلالحاظ اسکے کہ لغتہً وہ اصلی یونانی و رومی الفاظ کا پورا پورا ہم معنی ہو یا نہ ہو۔ جب وہ ایسے الفاظ کو اختیار کر لیتے تو کتاب کے مشہور ہوتے ہی وہ علمی دنیا مین مقبول ہو جاتے۔ اور اصل مین نہ بھی ہوتے تو اصطلاح قرار دیے جانے کے بعد اُن یونانی و رومی اصطلاحی الفاظ کے ہم معنے بن جاتے۔

خود اُردو زبان مین بھی ہمارے سامنے ایک اسی قسم کی نظیر موجود ہے۔ تعزیرات ہند اور دیگر کتب قوانین کا ترجمہ جب اُردو زبان مین کیا گیا اور گورنمنٹ نے چند قابل بزرگون کو اس خدمت پر مامور کیا تو اُنھون نے تمام قانونی مصطلحات کے لیے جو الفاظ مناسب معلوم ہوے تراش کے قائم کر دیے۔ گو ان الفاظ سے اُس سے پہلے کبھی اصطلاحون کا کام نہین لیا گیا تھا۔ اور پہلے پہل جب کام مین لائے گئے ہین بعض لوگون کو بھدے۔ گران۔ اور غیر مانوس معلوم ہوے ہونگے۔ مگر جیسے ہی وہ قانونی کتابین ملک مین پھیلین۔ عدالتون نے اُنکی طرف توجہ کی۔ وکلا اور اہل مقدمہ اُن سے کام لینے پر مجبور ہوے۔ وہ اصطلاحین بچے بچے کی زبان پر چڑھ گئین۔

اور اُن میں نہ کسی قسم کی گرانی تھی اور نہ کسی طرح کی نامانوسی۔ اور چند روز بعد وہی الفاظ قانون کی کتابوں سے لیکے کتب لغت میں بھی درج کر دیے گئے۔

لہذا یہ کمی یون نہین پوری ہو سکتی کہ ان اصطلاحات کی ایک کتاب لغت تصنیف کر کے شایع کر دی جائے بلکہ انجمن اُردو یا دیگر حامی زبان انجمنوں کا کام بجائے لغتوں کے تصنیف کرانے کے یہ ہونا چاہیے کہ جن علوم و فنون کے اصطلاحات بنانا منظور ہون اُنھین کے متعلق جامع و مانع اور مختصر رسالے تصنیف کرا کے شایع کیے جائین اور اُن مین اصطلاحات کا ترجمہ مناسب الفاظ مین کیا جائے۔

بعض حضرات کا خیال ہے کہ مصطلحات کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہین بلکہ عربی سے علوم قدیمہ کے جو پُرانے اصطلاحات اُردو مین لیے جا چکے ہین وہ تو وہی برقرار رکھے جائین اور علوم جدیدہ اور خاصۃً سائنس کے لیے نئے اُردو یا عربی اصطلاحات پیدا کرنے کے بجاے انگریزی مصطلحات بجنسہ اُردو مین نقل کیے جائین۔ لیکن اس سے نہ اُردو کوئی علمی زبان بن سکتی اور نہ اُردو لٹریچر اپنی کوئی وقعت قائم کر سکتا ہے۔

علم طب کے متعلق کون کتاب یا کون سا مسئلہ ہے جس کا ترجمہ فارسی یا اُردو مین نہین ہو گیا۔ بلکہ مفردات اور نیز قرابادینون کے لحاظ سے دیکھو تو فارسی و اُردو کی تو تصنیف کتابین زیادہ حاوی اور جامع ہین۔ لیکن محض اس وجہ سے کہ طب کے تمام مصطلحات عربی کے ہین اس فن مین فارسی اُردو دونون عربی کی غلامی سے آزاد نہ ہو سکین۔ جو طبیب عربی زبان نہ جانتا ہو مستند اور با وقعت نہین مانا جاتا۔ حتی کہ یہ خیال ہر شخص کے ذہن نشین ہے کہ بغیر عربی پڑھے طب آ ہی نہین سکتی۔

اسی طرح اگر آپ سائنس کے متعلق اصطلاحات کو انگریزی سے بجنسہ نقل کر لین گے قطع نظر اس کے کہ علوم سائنس اُردو دان طلبہ کے لیے بالکل غیر مانوس اور ناقابل فہم رہین گے محض اُردو مین سائنس کی تعلیم پانے والون کا علمی دنیا مین کوئی اعتبار نہ قائم ہو سکے گا۔ اور ہمیشہ یہی سمجھا جائے گا کہ بغیر انگریزی پڑھے سائنس آ ہی نہین سکتا۔

بہر تقدیر حامیان اُردو کو اگر اُردو سے کسی قسم کا اُنس ہے تو اُن کا فرض ہے

کہ اُردو میں سائنس کے فنون کا ترجمہ کریں اور مصطلحات کے مفہوم کو خوب سمجھ کے اُنکی جگہ مناسب الفاظ عام اس سے کہ وہ اُردو کے ہوں یا فارسی کے یا عربی کے استعمال کریں۔ اگر اُن کتابوں کو ذرا بھی مقبولیت حاصل ہوئی (اور ضرور حاصل ہوگی) تو ہم کو یقین ہے کہ اچھے خاصے اصطلاحات بن جائیں گے اور اُردو چند ہی روز میں ایک علمی زبان بن جائے گی۔

ایسے مصطلحات کے کام میں لاتے وقت اس بات کا لحاظ کرنے کی ضرورت نہیں کہ وہ الفاظ خوبصورت۔ موزون اور پوری طرح ہم معنی ہیں یا نہیں کیونکہ ابتداے استعمال کے وقت ہر خوبصورت سے خوبصورت لفظ بھی اس قدر پھوہڑا اور اُکھڑا ہوا معلوم ہوگا۔ اور یقین کرلو کہ یہ مصطلحات جس زبان میں قائم کیے گئے ہونگے پہلے پہل ایسے ہی بھونڈے اور غیر مانوس نظر آئے ہونگے۔ الفاظ و مصطلحات کو صرف استعمال مانوس اور خوبصورت بناتا ہے۔

## عذر گناہ بدتر از گناہ (جون ۱۹۱۱)

آزادی۔ کج خلقی کا نام نہیں ہے۔ اور حق چاہے تلخ ہی ہو کوئی قابل تعریف نہیں ہو سکتی۔ اگر کسی کی نسبت کوئی کلمہ نیر از دھوکے ہی میں سہی) زبان سے نکل گیا ہو تو اول تو ہمارے نزدیک اُسکے واپس لینے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہو سکتی اور اگر فرض کیجیے کہ واپس لینے کی ضرورت ہو بھی تو بڑی احتیاط سے کام لینے کی ضرورت ہے تاکہ کسی کی دلشکنی نہ ہونے پائے۔

مارچ کے رسالہ "الندوہ" میں الہ آباد کے نئے اور اعلیٰ درجے کے رسالہ "ادیب" کی نسبت یہ الفاظ شایع ہوگئے تھے کہ "سال میں الہ آباد سے نئے پرچے ادیب ظاہری شکل و صورت میں اس آب و رنگ کے ساتھ نکلا کہ تمام لوگ پکار اٹھے کہ ع اس طرح کا جمال ہو ایسا شباب ہو! ادیب کی ظاہری حالت۔ اسکی خوبصورتی، اور اُسکی تصویروں کے لحاظ سے یہ کوئی نامناسب الفاظ نہ تھے اور اسپر شبہہ ہوا کیا لوگوں کو یقین تھا کہ یہ الفاظ مولانا شبلی کے خود لکھے ہیں لیکن اصل میں مولانا کے نہ تھے۔ اور اُنکی جانب منسوب ہو جانے سے ان کے

معصومی کے دامن میں ایسا دھبّا لگ گیا تھا جس کا دھویا جانا نہایت ضروری تھا
چنانچہ اپریل کے الندوہ میں وہ دھبّا دھویا گیا۔ دُھل تو کیا سکتا تھا ہاں یون
کہنا چاہیے کہ اُسی دھبّا پڑی ہوئی عبا کو مولوی عبد السّلام صاحب ندوی سب اڈیٹر
الندوہ نے مولانا کے جسم اطہر سے اُتار کے خود پہن لیا۔ اور فرماتے ہین کہ مولانا
کی ذات اس سے ارفع ہے کہ اُن کے قلم سے عام رسالون کے متعلق ایسے مبالغہ آمیز
الفاظ نکلین" اس خیال کے اظہار کے ساتھ عام رسالون پر عام حملہ کر دینے
اور اپنے شرمناک تبختر کے الم نشرح کرنے پر بھی الندوہ کو چین نہ آیا اور یہ بھی
نہ گوارا ہوا کہ اُس کا سب اڈیٹر بھی "ادیب" کی اتنی تعریف کرے۔ چنانچہ مولانا
ندوی مولانا شبلی کی پاکدامنی کی شہادت دینے کے بعد اپنی سابقہ فیاضی کے
ایک بڑی حد تک واپس لینے کی غرض سے فرماتے ہین "ہم نے بھی جو کچھ لکھا تھا
اُس کا تعلق رسالہ کی مادّی حالت سے تھا۔ مضامین کے لحاظ سے ہم اُردو کے
کسی رسالہ کو وقیع نہین سمجھتے"

کیون حضرت؟ ادیب کی تو خیر یہ خطا تھی کہ آپ کے قلم سے اُسکی تعریف
نکل گئی ع اس پہ بگڑے ہین کہ کوئی مجھے کیون یاد آیا۔ مگر اُردو کے اور سب
رسالون نے کون سا قصور کیا تھا جو آپ سب پر مُنہ آ گئے؟

ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑا زمانے مین ۔ تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانے مین

اچھا صاحب ہم نے مانا کہ آپ اُردو کے کسی رسالہ کو وقیع نہین مانتے۔ لیکن الندوہ
کو تو وقیع مانتے ہونگے یا اُسے بھی نہین؟ بیشک اُسے آپ کی نظر مین وقیع ہونا
چاہیے۔ کیونکہ وہ وقیع نہ ہوگا تو اور رسالون کے غیر وقیع بنانے کے فتوے کی کیا
وقعت رہے گی؟ اور ادیب کی طرف پیار کی نگاہون سے دیکھتے ہوئے آنا اور آنے
کے بعد ٹھکرا دینا ناز معشوقانہ کے بجائے ایک مجنونانہ فعل تصور کیا جائیگا۔ لیکن سچ
یہی ہے کہ جب اُردو کے سب رسالے بے وقعت ہو گئے تو اکیلے ایک الندوہ کے سر پر
فضیلت کی پگڑی بندھی بھی رہی تو کیا۔ لہذا اورون کی پگڑی اگر مولانا الندوہ نے
اُتار دی تو ان کی پگڑی ہم اُتارے لیتے ہین۔ اور دعوی کرتے ہین کہ الندوہ اُردو
کے بد ترین رسالون مین ہے۔ اور رسالون سے تو خیر دُنیوی حیثیت سے اسلامی پبلک

تو کچھ فائدہ بھی پہونچ جاتا ہے مگر الندوہ سوا اسکے کہ مسلمانون کے عقائد کو بگاڑے اور تقدس آبی کی عبا پہن کے اعتزال کی تعلیم دے اسوقت تک کوئی اچھا کام نہین کر سکا۔

لٹرری دنیا مین آنے کے بعد ہر طرف سے تحسین و مرحبا کی آوازین کان مین آنے لگتی ہین - ایسی آوازین ان گذشتہ پچیس تیس سال مین اکثر ہمارے کانون مین بھی آتی رہی ہین - اور اپنی تعریف کے ہزارہا سرٹیفکٹ جو پبلک سے ملے ہین ہم بھی پیش کر سکتے ہین - مگر وہ لوگ قوم مین نہایت ہی برا اور ناپاک نمونہ ہین جو اُن تعریفون پر پھول کے سمجھنے لگتے ہین کہ "ہمچو من دیگرے نیست" افسوس عوام کی تو تھوڑی بہت اصلاح ہو بھی جاتی ہے مگر علماے کبر و نخوت اور خود پرستی کا مرض نہ جانا تھا نہ گیا

علم سے ہمارے نزدیک صرف اتنا ہی ہوتا ہے کہ اپنے عجز اور اپنی لاعلمی کی حد معلوم ہو جاتی ہے - لہذا ضرور ہے کہ علم علما مین انکسار پیدا کرے - کیونکہ اُن سے زیادہ کوئی اس بات کو نہین جان سکتا کہ فضول دعوے کس قدر بے بنیاد ہوا کرتے ہین - اس لیے جن علما مین تجبّر و خود پرستی کا مادّہ ہو وہ یقیناً نہایت ہی جاہل بلکہ جاہلون سے بدتر ہین -

الندوہ مین ادیب کی تعریف مین جو چند الفاظ لکھے گئے تھے وہ خود پکار کے کہ رہے ہین کہ مولوی ندوہ صاحب نے صرف ادیب کی ظاہری صورت کی تعریف کی تھی - اور فضیلت مآبی کی سنت قدیم کے مطابق خالی صورت پر فریفتہ ہو گئے تھے - کیونکہ فرماتے ہین "انڈین پریس سے ادیب ظاہری شکل و صورت مین اس آب و رنگ کے ساتھ نکلا کہ تمام لوگ پکار اُٹھے ع اس طرح کا جمال ہوا ایسا شباب ہو" ان الفاظ کو پڑھ کر کس کے دل مین اس بات کا ذرا بھی شبہہ ہو سکتا تھا کہ جناب قبلہ نے اُسکے مضامین کی تعریف فرمائی ہے - اور جب یہ پہلے ہی سے آشکارا تھا تو اس منطق کے معنی ہی کیا کہ "ہم نے جو کچھ لکھا تھا اُس کا تعلق رسالہ کی مادی حالت سے تھا - اس سے تو صاف ظاہر ہے کہ ادیب کی محبت سے باز دعوے دینے پر بھی مولانا الندوہ اپنے کو پاکدامن نہین ثابت کر سکے - کیونکہ ادیب کی

ہادی یا دوسرے الفاظ میں یون کہیے کہ سفلی دلربائی کے اب بھی قائل ہین۔ پبلک کے دربار مین تو یہ نامہ داخل کرکے مولانا درحقیقت اپنے بطلے ہوئے کسی جزو کو بھی واپس نہین لے سکے۔ ہان اپنے تجبّر کا اضافہ البتہ ہوگیا کہ مولانا کی شان اس سے ارفع ہے اور الندوہ کی نظر مین اُردو کا کوئی رسالہ وقیع نہین" اس سے زیادہ صحیح نمونہ عذرگناہ بدتر ازگناہ کا نہین ہو سکتا۔

خلیفہ ہارون رشید نے ایکبار کہا تھا کہ یہ "عذرگناہ بدتر ازگناہ" کا مقولہ نعوذ یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ گناہ کی عذرخواہی کی جائے تو وہ گناہ سے بھی بڑھ جائے؟ دربار کے شوخ طبع شاعر ابونواس نے عرض کیا کہ مین کسی وقت اس کی صحت کا یقین دلا دون گا۔ اسکے بعد شام کو ابونواس زنانی ڈیوڑھی کے پردے کے پاس چھپ کے کھڑا ہو رہا۔ اور جب خلیفہ محل مین جانے لگا تو دوڑکے لپٹ گیا اور اُس کا مُنہ چوم لیا۔ خلیفہ گھبرا کے اور بہت طیش کھا کے کہا "آین یہ کیا؟" ابونواس گھبرا کے بولا "حضور ہیں، مین سمجھا تھا زبیدہ خاتون (رشید کی خاص محل) ہین" یہ جواب سُنتے ہی رشید اور برافروختہ ہوا۔ اور ابونواس نے ہاتھ جوڑ کے کہا "حضور عذرگناہ بدتر ازگناہ اسی کو کہتے ہین"۔ اس بدتر ازگناہ معذرت کی عربی لٹریچر مین بڑی شہرت ہے مگر ہمارے خیال مین مولانا الندوہ کی یہ بدتر ازگناہ معذرت اس سے بھی بڑھی ہوئی ہے۔ وہان تو اکیلی زبیدہ خاتون پر حملہ ہوا تھا یہان ایک سرے سے سب ہی کی پگڑی اُتار لی گئی۔ مگر مولانا۔ ہم تو بے پگڑی کے بھی جی لین گے آپ اپنی پگڑی سنبھالیے۔

## ناول

خوشتر آن باشد کہ سرِ دلبران      گفتہ آید در حدیثِ دیگران

ہندوستان مین ناول نویسی ایک بالکل نئی چیز تھی۔ اور اُن نئی دلچسپ چیزون مین جنھین مغربی تہذیب نے ہماری زبان سے لا کے انٹروڈیوس کیا ہے۔ انگریزی معاشرت اور لٹریچر سے جتنی نئی چیزین ہمارے ملک مین آئین اُنکے قبول کرنے کے وقت ابتدا مین اپنی عادت کے موافق ہندوستانیون نے ناک بھون ضرور چڑھائی۔ مگر ناول ایک ایسی دلچسپ اور بامزہ چیز تھی کہ ابتدائی زمانے مین اسے

سب نے اسے ہنسی خوشی سے قبول کر لیا - اور کیونکر قبول نہ کرتے وہ چیز ہی ایسی تھی مگر چند روز بعد جب دوسرے مذاق اور دیگر علوم و فنون کے مصنفون نے دیکھا کہ ہماری تصانیف کی قدر گھٹی جاتی ہے اور جو ہے کسی نہ کسی ناول کو ہاتھ مین لیے ہوے ہے تو اُنھین ناولون کی کثرتِ اشاعت اور اپنی کتابون کی کساد بازاری پر حسد معلوم ہوا - اور جب کوئی زور نہ چلا تو خواہ مخواہ ناول نویسون اور ناول کے شایقین کو کوسنا شروع کر دیا - اور جس قسم کا لٹریری حربہ اُنکے ہاتھ مین آ گیا اُسی سے ناولون پر حملہ کرنے کو تیار ہو گئے - تاکہ اُنکی اشاعت کم ہو اور ملک مین جو اُنکا مذاق بڑھتا جاتا ہے وہ گھٹے - چنانچہ جن حضرات کے سرون پر تفضیلت کی پگڑی رکھی ہے جس کی وجہ سے وہ قوم کے حق مین ایک غیر قابل برداشت بار بن گئے ہین، اُنھون نے فتوے دینے شروع کر دیے کہ ناول نہایت ہی مخرب اخلاق چیز ہین - اور جس طرح ناسمجھ یونانیون نے تعلیماتِ سُقراط کی نسبت کہا تھا کہ وہ نوعمرون کے اخلاق بگاڑتی ہین - اُسی طرح ہمارے ہندوستان کے یہ ناعاقبت اندیش ریفارمر ناولون کو مخرب اخلاق بتاتے ہین - اور محض اس لیے کہ اُن مین حسن و عشق کے افسانے درج ہوتے ہین - اور اُن کے مطالعہ سے اگر براہِ راست نہین تو عموماً پڑھنے والون مین بد اخلاقی کے جذبات پیدا ہوتے ہین -

لیکن اگر بد اخلاقی کا یہی معیار ہے تو اُن بزرگون کے نزدیک سب سے پہلے بد اخلاقی کی تعلیم قرآن مجید سے ہوئی ہوگی - جس مین حضرت یوسف اور عزیز مصر کی بی بی کا قصہ عجب دلکش الفاظ مین مذکور ہے - پھر اُسکے بعد بڑی مخرب اخلاق حدیث و فقہ کی کتابون کو ہونا چاہیے جن کی کتاب الطہارت اور دیگر بحثون مین اُن شرمناک باتون کو جائز کر لیا گیا ہے جو اگر یہی معیار قرار دیا جائے جو ہمارے ان تفضیلت مآبون اور ناسمجھ ریفارمرون نے قرار دے رکھا ہے تو کسی حال مین جائز نہین قرار دی جا سکتیں -

سچ یہ ہے کہ حسد اور خود غرضی ہمیشہ لوگوں کو گمراہ کرتی اور بڑون بڑون کی آنکھون پر پٹی باندھ دیا کرتی ہے - ان سادہ لوح بزرگون کی سمجھ مین اتنا بھی نہین آتا کہ ناولون مین تعلیم اخلاق کا وہی طریقہ اختیار کیا گیا ہے جو قرآن مجید مین اختیار کیا گیا تھا کہ واقعاتِ عالم کو دکھا کے اُنکے بُرے یا بھلے انجام کے متعلق علماء کے

فتوؤن کی طرح حکم نہ لگایا جائے بلکہ اُنکے ہر قسم کے انجام کی تصویرین دکھادی
جائین اور اُن کا مشاہدہ کرادیا جائے - اور یہی تعلیم اخلاق کا وہ طریقہ ہے جو ناولون
مین اختیار کیا جاتا ہے -

یورپ مین جو ہر قسم کی اخلاقی - مذہبی اور نیز پولیٹکل اصلاح کا ذریعہ ناول
قرار دیے گئے تو یہ کوئی بے عقلی کا کام نہین کیا گیا - اور نہ یورپ ایسا بے عقل اور
ناعاقبت اندیش ہے کہ کسی فاش غلطی مین مبتلا ہو جائے - اصل یہ ہے کہ ناول سے
زیادہ کوئی موثر پیرایہ کسی مسئلہ یا کسی تہذیب کے ذہن نشین کرنے اور لوگون کو پابند
بنا دینے کا ہو سکتا ہی نہین - ناول کا اسلوب وہ شکر ہے جو ہر کڑوی دوا کے خوشگوار
بنانے کے لیے استعمال کی جاسکتی ہے - طبیب اگر چاہتا ہے کہ مریض اُسکی مجوزہ
دوا کو بے تکلف پی جائے اور وہ دوا ہزار بے مزہ ہو مگر مریض کو استفراغ نہ ہو تو
سوا شکر اور مصری سے کام لینے کے وہ اور کوئی تدبیر نہین اختیار کر سکتا - اسی طرح
جو معلم اخلاق یہ چاہتا ہے کہ لوگ اُسکے اصول اخلاق پر کاربند ہون تو اُسے سوا
اسکے کہ ناولون کے اسلوب کو اختیار کرے اور کسی طرح کامیابی نہین ہو سکتی -

ناول چونکہ ایک دلچسپ مذاق اور سلجھے ہوے مذاق مین لکھے جاتے ہین
اور اُن کا لٹریچر وہ ہوتا ہے جسے انگریزی مین لائٹ لٹریچر کہتے ہین - اسلیے اُنھین
ادنیٰ و اعلیٰ - تھوڑی قابلیت رکھنے والا بھی - اور زیادہ لیاقت رکھنے والا بھی -
یکسان دلچسپی کے ساتھ پڑھتے اور مزہ لیتے ہین - اور یہی سبب اُن کی اشاعت کے
بڑھنے اور اُن کی طرف لوگون کے عام طور پر متوجہ ہو جانے کا ہوتا ہے - قابل اور
صاحب علم لوگ بھی جس آسانی سے تفریح اور بیکاری کے اوقات مین بغیر اسکے کہ
دماغون پر کسی قسم کا بار پڑے ناولون کا مطالعہ کر سکتے ہین نہ کسی تاریخ کا کر سکتے ہین
اور نہ کسی اخلاقی کتاب کا - اور اُنکی کثرت اشاعت اور عام دلکشی ہی اس بات
کا اصلی سبب ہے کہ اُنکے ذریعہ سے ضمنی طور پر ہر قسم کی تعلیم دینے کو دیگر طریقون پر
ترجیح دی گئی ہے -

یہ بزرگ اس مصلحت پر تو نظر نہین ڈالتے ہین اور خواہ مخواہ اس حسد مین
جلے مرتے ہین کہ ہماری عالمانہ کتابون کو تو کوئی پوچھتا نہین اور یہ بازاری مذاق کی

کتابین بڑے شوق کے ساتھ لی اور پڑھی جاتی ہین - اس شرمناک جوش نے اُن کے پُرانے طرز عمل "لِمَ تقولونَ ما لا تفعلونَ" کو تازہ کر دیا - اور ریاکاری کی جو پُرانی عادت پڑی ہوئی ہے اُس مین ایک حد تک اور ترقی ہو گئی - یعنی جس طرح اور سب اخلاقی امور مین "چون بخلوت می روند آن کار دیگر می کنند" کی شان فضیلت مآبی نمایان ہوا کرتی ہے ناولون کے معاملہ مین بھی ظاہر ہونے لگی - یعنی ہوس پرستی کے ذاتی شوق مین مبتلا ہو کے - اور رون سے چھپا کے - اور کمرے کے دروازے بند کر کے خود تو ناولون کو بڑے لطف سے اور مزے لے لے کے پڑھا کرتے ہین - مگر باہر نکلتے ہی لڑکون کو تعلیم دی جاتی ہے کہ "خبردار ناول نہ پڑھنا - پڑھا اور غارت ہوے"۔

اسی سلسلے مین ہم یہ بھی بتا دینا چاہتے ہین کہ ناولون نے اُردو دان پبلک کو اس وقت تک کس قدر فائدہ پہونچایا ہے - گو ابھی تک ایسے عمدہ اور اعلیٰ درجے کے ناول اُردو مین بہت کم موجود ہین جو انگریزی کے اعلیٰ ناولون کا مقابلہ کر سکین - مگر اس بے مایگی پر بھی موجودہ ناول ہمین اسلوب زندگی کے جتنے نمونے دکھا چکے ہین گذشتہ صدہا اور ہزارہا سال کا لٹریچر نہین دکھا سکا تھا - اور آج کل کے معیار تعلیم کے اعتبار سے یہی سب سے بڑی تعلیم ہے - اسکے علاوہ تاریخ کا مذاق ملک مین بہت ناولون نے پھیلایا ہے - موجودہ سررشتۂ تعلیم مین اگرچہ تاریخ داخل نصاب کر دی گئی ہے - مگر اول تو صرف تعلیم یافتہ گروہ اور طلبہ تک محدود ہے - دوسرے ہندوستان اور انگلستان کی تاریخ کے علاوہ اور کسی حصہ ملک کی تاریخ سے سررشتۂ تعلیم کو بہت کم علاقہ ہے - ناولون نے اکثر مختلف اقوام و ممالک کی تاریخ کو ایسے دلچسپ عنوان سے شایع کیا کہ معمولی قابلیت کے لوگ حتیٰ کہ عورتین تک تاریخ کو ایک نہایت دلچسپ فن خیال کرنے لگین - مگر افسوس کہ اُردو مین جن حضرات نے تاریخین لکھی ہین ایسی بے مزہ اور بے لطف زبان مین اور کچھ ایسے بھونڈے عنوان سے لکھی ہین کہ لوگون کے دلون مین تاریخی ناول پڑھ کے تاریخ کا جو شوق پیدا ہوتا ہے وہ تاریخون کو پڑھ کے جاتا رہتا ہے - انگریزی مین اول تو عموماً تاریخین نہایت ہی اعلیٰ درجے کے دلکش رنگ عبارت مین لکھی جاتی ہین - اور اگر بالفرض وہ بھی کسی کو بے مزہ معلوم ہون تو "اسٹوری آف دی نیشن سیریز" کا ایک سلسلۂ تاریخ

مرتب ہوگیا ہے جس مین کوشش کی گئی ہے کہ تاریخ مین پورا پورا وہی لطف پیدا کر دیا جائے جو ناولون مین ہوتا ہے۔ بخلاف اسکے ہمارے اُردو زبان کے مصنفان تاریخ اگر انشا پردازی کی طرف توجہ کرتے ہین تو پرانے مذاق کی عبارت آرائی کے خیال مین اپنے مذاق کے مناسب لفظون اور فقرون کا ایک بہت بڑا ذخیرہ جمع کر دیا کرتے ہین جن مین لفاظی بہت ہوتی ہے اور مطلب بہت کم۔ بلکہ بعض جگہ نادر و نا تاریخ اور اگر انھین تحقیق و تنقید کی طرف توجہ ہوتی ہے تو واقعات اور مواد تاریخ کا ایک خشک و بے مزہ ذخیرہ محض نقل کی حیثیت سے جمع کر دیتے ہین جس کی ترتیب ناقص ہوتی ہے اور واقعات کی نتیجہ خیزی کے متعلق نہایت بے سلیقگی ظاہر ہوتی ہے۔ حالانکہ جس طرح طبیب ایک نسخہ تجویز کرتے وقت مختلف اجزا کو اس خوبی سے ترکیب دیتا ہے کہ اُن سے ایک نیا۔ موثر۔ اور نفع بخش مزاج پیدا ہو۔ بعینہ یہی کام اک ایک مورخ کا ہونا چاہیے کہ واقعات کو وہ محض غلط روایات کی حیثیت سے جمع کر کے صرف اس کوٹھی کے دھان اُس کوٹھی مین نہ کر دے۔ بلکہ اُن کی نئی ترکیب سے نیا رنگ اور نیا مزاج پیدا کرے۔ اور اُس کے تازہ منافع و فوائد سے لوگون کو فائدہ پہونچائے۔ اور اس سے ہمارے تمام مورخ بے بہرہ ہین۔ اور یہی سبب ہے کہ ناولون کے ذریعے سے ہم تاریخون کا جو مذاق ملک مین پیدا کرتے ہین وہ ان بزرگون کی تاریخین پڑھ کے بالکل تشریف لے جاتا ہے۔

آج کل اُردو پبلک کی یہ حالت ہو رہی ہے کہ ہر طرف سے لوگ تاریخون کو مانگ رہے ہین۔ مصنفین کو خطوط لکھ لکھ کے دریافت کرتے ہین کہ کوئی اچھی تاریخ بتایئے تاکہ ہم مختلف ممالک و اقوام کے حالات معلوم کر سکین۔ مگر جب انھین کوئی تاریخ بتائی جاتی ہے تو اُسے پڑھ کے انکی تسلی و تشفی نہین ہوتی۔ پیاس لگتی ہے مگر بجھتی نہین۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ ناول نویسون نے اپنی خدمت پوری ادا کر دی۔ کیونکہ یہ پیاس انھین کی لگائی ہوئی ہے۔ مگر افسوس کہ مورخ اپنا فرض منصبی بالکل نہین ادا کر سکے۔ اس لیے کہ وہ پیاس اُنکے بجھانے سے نہ بجھ سکی۔

یہ اُمید رکھنا کہ ناولون کے مذاق پر کوئی اور مذاق غالب آسکے گا ہو

محال ہے - چنانچہ اسی وجہ سے ناول ہر ملک اور ہر قوم مین دیگر قسم کی کتابون سے زیادہ شایع ہوتے ہین - ہان اگر تاریخ لکھنے والے اپنے فن کو اچھے سلیقے سے ترتیب دے سکین گے اور لوگون کی خواہش کے مطابق تاریخی تصانیف مرتب کر سکین گے تو بیشک یہ ہو سکے گا کہ مورخین کو اپنی کساد بازاری کی شکایت نہ باقی رہے - اور اُنکی کتابین بھی ہر گروہ اور ہر طبقہ مین دلچسپی کی نظر سے دیکھی جانے لگین - مگر یہ سمجھنا کہ خالی ناولون کے خلاف فتوے دینے اور ناول لکھنے یا پڑھنے والون کو کوس لینے سے کام نکل جائے گا - این خیال است و محال است و جنون -

## عربی زبان اور اُسکی نحو و صرف

آج کل دنیا کی مشہور و متداول زبانون مین سے اکثر یا تو خالص آریہ قوم کی زبانین ہین یا آریون کی زبان سے نکلی ہین - مگر دنیا مین روز بروز ثابت ہوتا جاتا ہے کہ آریہ قوم کے عروج سے پہلے ساری مہذب دنیا مین بنی سام کا دور دورہ تھا - اور انھین کی زبان اطراف عالم پر چھائی ہوئی تھی -

اُنکی زبانین سُریانی - کلدانی - عبرانی - اور غالباً قبطی تھین - اور مشرق مین بابل نینوا کا زور و شور رہا اور مغرب میں فراعنۂ مصر کا - تو یہی سامی زبانین ساری دنیا کی تہذیب و تمدن کا مرکز بن گئین اور انھین کے علم و ہنر کے باغ سے آکے یونانیون نے خوشہ چینی کی -

مگر ان سلطنتون اور قوتون کے فنا ہوتے ہی آریہ قوم اور اُس کی زبان کا عروج شروع ہوا - اور بنی سام کی اور زبانین تو سب مٹ گئین یا مٹنے کے قریب ہین - اور اگر ہین بھی تو گمنام اور بے نشان - فقط ایک عربی زبان باقی ہے جو سب کی وارث ہے اور جس نے آریون کے غالب آنے کے بعد اُنکو مغلوب کیا - اور اُن سب پر اپنا سکہ جما دیا - یہی حضرت سلیمانؑ کے جاہ و جلال اور حضرت یوسفؑ کے حسن و جمال کو یاد دلاتی ہے - اور یہی بابل و اسیریا کے دربارون کی یادگار ہے - یہی ملک سبا اور تبابعۂ یمن کی ترقیون اور عالمگیریون کا افسانہ سُناتی ہے - اور یہی صابئین کے علم و فضل اور کمالات روحانی کی خبر دے رہی ہے - اس بحث سے بھی قطع نظر کیجیے

کہ یہ عبرانی سے نکلی ہے یا عبرانی اس سے - اور اس ذکر کو بھی جانے دیجیے کہ عبرانی زیادہ قدیم ہے یا عربی (جس میں کہ فاضل زمانہ جسٹس مولانا سید کرامت حسین صاحب جج ہائی کورٹ الہ آباد نے بہت کچھ بحث کی ہے) مگر یہی کیا کم ہے کہ جو اثر دنیا اور دنیا کی زبانوں پر عربی زبان نے ڈالا اور جیسا بقائے دوام عربی کو حاصل ہو گیا ہے نہ کسی اور سٹمک زبان کو نصیب ہوا تھا اور نہ کسی آرین زبان کو -

عربی کے مقابلہ کی زبانیں صرف سنسکرت - یونانی - اور لاطینی ہیں جو آرین اسٹاک کی زبانیں سمجھی جاتی ہیں - مگر وہ سب دوسری نوزائید زبانوں میں اپنے الفاظ پریشان چھوڑ کے دنیا سے رخصت ہو گئیں - سنسکرت کے اثر کا حلقہ سرحد چین سے لے کے ایران کی مغربی سرحد تک ہے - جس میں بیسیوں زبانیں ہیں - اور سب سنسکرت کی بیٹیاں ہیں - کیونکہ وہ ہر صوبہ کے اصلی باشندوں کی زبان اور سنسکرت کے امتزاج سے پیدا ہوئی ہیں -

ایران سے حدود شام تک بابل و نینوا کی قدیم سٹمک زبانوں کا حلقہ تھا اور وہاں سے آگے بڑھ کے انتہائی حدود مغرب تک یعنی مغربی حصہ ایشیا اور سارے یورپ میں یونانی اور لاطینی زبانوں کا عمل دخل تھا - جہاں کے لوگوں کی اصلی زبانوں پر ان دونوں زبانوں نے حکومت کر کے نئی زبانیں مروج کیں - جو آج کل یورپ کی ترقی کے ساتھ اوج کمال پر پہونچ رہی ہیں - ان دونوں زبانوں نے جو آرین اسٹاک کی زبانیں تھیں بحیرۂ روم کے جنوبی سواحل پر اتر کے افریقہ پر بھی اپنا اثر ڈالا جہاں کہ فراعنہ کی قدیم قبطی زبان کا اثر پڑا ہوا تھا -

غرض دنیا کی یہ حالت ہو رہی تھی کہ مشرق میں سنسکرت اور اسکی سگی بہن پہلوی زبانیں اپنی نو عمر بیٹیاں چھوڑ کے مر چکی تھیں - بابل اور اسیریا کی زبانوں کا بھی چراغ گل ہو چکا تھا - جنوب میں فراعنہ کی زبان کا نام و نشان بھی نہیں باقی رہا تھا - مغرب میں یونانی اپنے مصنفوں کے ساتھ قبر میں دفن ہو چکی تھی - اور لاطینی دین عیسوی کی مقتدائی کا عصا ہاتھ میں لے کے بڑھاپے اور کمزوری کی گھڑیاں پوری کر رہی تھی کہ عربی اپنے وطن کے پہاڑوں اور بالو کے ٹیلوں سے نکل کے متمدن دنیا میں آئی اور چند روز میں اقوام عالم کے ساتھ السنۂ عالم پر بھی چھا گئی -

اسلام سے پیشتر عربی زبان جزیرہ نماے عرب کی حدون کے اندر بند تھی۔ اگرچہ جنوبی عرب کی حمیری زبان جو عربی ہی کی ایک شاخ تھی کسی قدر متمدن زبان تھی اور قدیم الایام کے بڑے بڑے کارنامون اور حیرت انگیز ترقیون کی خبر دیتی تھی۔ یہان تک کہ اُسی کی برکت سے ارض حبشہ کی موجودہ زبان پیدا ہوئی ہے مگر شمالی عربی یعنی ارض حجاز کی لغت قریش نے یہان تک دینی و دنیوی عروج حاصل کیا کہ اُسے بھی مغلوب کر کے اپنا بنا لیا۔

نیر اسلام کے طلوع سے پہلے عربی زبان مین بہت سے اختلافات تھے بلکہ یون کہنا چاہیے کہ ہر بڑے قبیلے اور ہر حصۂ عرب کی زبان جداگانہ تھی۔ مگر یہ اختلافات صرف محاورات یا بعض حروف کے مخارج اور طرز ادا مین تھے یعنی یہ نہین کہا جا سکتا تھا کہ کوئی دوسری زبان عرب مین بولی جاتی تھی۔ یا اتنا فرق تھا کہ ایک صوبے کی زبان کو دوسرے صوبہ والے سمجھ نہ سکین۔ اس زبان مین فصاحت بھی تھی بلاغت بھی۔ مگر عالم کی نظر سے چھپی ہوئی۔ اپنی لسانی خوبیون کی قدر کرنے والے وہ خود آپ ہی تھے۔ دوسری قومین ہنوز تیار نہ تھین کہ انکی فصاحت اور جادو بیانی کی داد دے سکین۔ اُن کو اظہار فصاحت کے میدان یا چند میلے اور بازار تھے جہان قبائل عرب تمدنی اغراض سے جمع ہو جاتے تھے۔ یا عرصہ ہاے کارزار تھے جہان وہ اپنی شجاعت و جوانمردی کا نغمہ خود ہی سُناتے اور خود ہی سر دھن لیتے اور اپنی پُر اثر رجز خوانی سے اپنے رگ حمیت کو جوش مین لاتے۔ یا شاہان یمن و حیرہ و بلقاء کے دربار تھے جہان قصیدہ خوانی کر کے وہ کچھ دولت حاصل کر لیتے۔ یا کسی عزیز و قریب کے دوست کی لاش تھی جس پر کھڑے ہو کے مرثیہ خوانی کرتے۔ یہ وہ مقامات تھے جہان اُن کی نظمین سُنی جاتین۔ رہی نثر اُس مین اُنکے کمالات کبھی تو کسی کاہن یا کاہنہ کی گفتگو مین نظر آتے کبھی کسی اخلاقی حکیم کے پند و نصائح مین۔ اور کبھی کسی خطیب کے برجستہ خطبون مین۔

مگر یہ لٹریری خزانہ ابھی تک صرف دماغون اور حافظون مین محفوظ تھا۔ کیونکہ کوئی خط نہین ایجاد ہوا تھا۔ صرف ایک حمیری خط جنوبی عرب مین تھا۔ جس سے تصنیف و تالیف کا کام نہین لیا گیا۔ اس سے اگر مدد لی جاتی تھی تو صرف

خط و کتابت اور نامہ و پیام میں۔ قریش میں آنحضرت صلعم کی ولادت سے چند ہی روز پہلے ارض حیرہ یعنی ایران کے سرحدی صوبۂ عرب سے ایک رسم خط حاصل کیا گیا تھا جس کے جاننے والے چند گنتی کے اہل مکہ تھے۔ آپ کی تعلیم نبوت کے ساتھ ہی ساتھ اس خط کو فروغ ہوا جسکے دو ایک نمونے یورپ کے عجائب خانون مین موجود ہین اور اُنکے فوٹو جا بجا مل سکتے ہین۔ اس مین شک نہین کہ موجودہ عربی رسم خط کا نقش اولین وہی تھا۔ مگر اس قدر ناقص اور غیر مکمل کہ نہ نقطہ ہین اور نہ اعراب۔

اب قرآن نازل ہوا۔ اور اُسکے لکھنے اور نیز تعلیم و تلاوت کی لازمی ضرورت سے اِس رسم خط نے خود بخود ترقی کرنا شروع کی۔ ابتدائی فتوحات کے وقت جب عرب۔ ایران۔ شام۔ روم اور مصر وغیرہ کی فتوحات و ملک گیری مین مشغول تھے انھین سوا اعلاء کلمۃ اللہ کی دُھن کے اور کسی بات کا خیال نہ تھا۔ رجز خوانی اور مرثیہ گوئی تو البتہ تھی باقی اور سب طرح کی نظمون کا بازار سرد تھا۔ ہان افسران فوج سے خط و کتابت کرنے کی ضرورت سے ایک خاص قسم کی سادی انشا پردازی ترقی کرنے لگی تھی جس کی فصاحت و بلاغت کا معیار صرف نظم قرآنی کا تتبع تھا۔

فتوحات کے بعد ضرورت ہوئی کہ شرفائے عرب جو مدت دراز تک جہاد مین مصروف رہ کے رٹائر ہوے تھے اور صحرائے عرب کی تلخی و ترشی کی معاشرت سے ناآشنا ہو گئے تھے ایسے مقامات پر آباد کیے جائین جو نہ عرب سے باہر اور دور ہون اور نہ دشت عرب کے اندر واقع ہون۔ اور جہاد و فوج کشی کی ضرورتین بھی اِس بات کی متقاضی تھین کہ نو مفتوح ممالک کی سرحدون پر عربون کی نو آبادیان قائم کر دی جائین تاکہ ضرورت کے اوقات مین بہت جلد اسلامی لشکر مرتب کر لیے جا سکین۔ اور وہ چند ہی منزلون کی مسافت طے کرکے رزمگاہ مین پہونچ جایا کرین۔ خصوصاً جب عرب خاندان بلاد دور و دراز مین جا جا کے آباد ہونے لگے تو اسکی ضرورت اور زیادہ محسوس ہوئی۔ اسی ضرورت سے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے زمانے مین عراق کی سرحد پر کوفے اور بصرے کی نو آبادیان قائم ہوئین۔ جہان اُن تمام شرفائے عرب نے جو ایران سے لے کے سندھ اور ترکستان تک جوہر سپہ گری دکھا چکے تھے سکونت اختیار کی اور اپنے گھر بنا کے رہنے لگے۔ ایسی ہی عربی بستیان

دمشق اور اسکندریہ کے پاس بھی قائم ہوگئی تھیں۔ مگر اطمینان سے بیٹھنے کا جیسا موقع کوفے اور بصرے والوں کو ملا کہیں کے عربوں کو نہیں ملا۔ اسکی وجہ یہ تھی کہ مشرق کی طرف کوئی ایسی سلطنت نہیں باقی رہی تھی جو اسلامی سلطنت کے مقابل صف آرا ہونے کی جرأت کر سکتی۔ بخلاف اسکے دمشق روم کی مشرقی سلطنت کی سرحد پر تھا۔ جس سے چھ سات سو برس تک اسلامی سلطنتوں سے لڑائیاں ہوتی رہیں اور اسکندریہ کے عربوں کا رُخ افریقہ کی طرف تھا جہاں روز نئے فتنے پیدا ہوتے تھے اور جدھر آبنائے جبرالٹر کا نالہ پھاند کے اُنھوں نے گاتھک سلطنت کا خاتمہ کیا اور یورپ کے جنوب و مغربی حصے میں اپنی سلطنت قائم کرلی۔

عراق یعنی کوفہ و بصرہ کے عربوں کی فارغ البالی کا ایک بڑا سبب حضرت علیؓ اور جناب معاویہؓ کی لڑائیاں بھی ہوئیں۔ کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی زندگی میں کوفہ والوں نے کبھی پورے جوش اور سچے دل سے آپ کا ساتھ نہیں دیا۔ اور آپ کی شہادت کے بعد جب بنی اُمیہ کی سلطنت قائم ہوگئی تو اُنھوں نے اُن لوگوں کو فطرۃً بیوفا خیال کرکے یا یہ سمجھ کے کہ یہ لوگ ہمارے سچے دوست نہیں ہوسکتے ان سے لشکرکشی اور معرکہ آرائی میں بہت کم کام لیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ کوفہ اور بصرہ والوں کو میدان جنگ کے شغلوں سے فراغت ہوتے ہی زبان عرب کے قواعد منضبط کرنے اور لٹریری مشاغل میں مصروف ہوجانے کا پورا موقع مل گیا۔ چنانچہ سب سے پہلے جو شہر عربیت کے مستند اسکول بنے یہی دونوں شہر کوفہ اور بصرہ تھے جن پر مباحث نحوی و صرفی اور فصاحت و بلاغت کے مسائل میں آج تک استناد کیا جاتا ہے۔

سب کے پہلے ابوالاسود دوئلی نے علم نحو کی تدوین کی بنیاد ڈالی جو بصرے میں اقامت گزین تھے۔ ابوالاسود حضرت علیؓ رضی اللہ عنہ کے صحبت یافتہ، آپ کے شاگرد اور کبار تابعین میں تھے۔ حضرت علیؓ نے اُنکو زبان عرب کے چند قواعد کی تعلیم دی تھی۔ ان قواعد کو ضروری اور قیمتی خیال کرکے ابوالاسود نے جناب امیر کی خدمت میں عرض کیا کہ "اصنع نحو ما صنعت" نحو کے معنی مثل کے ہیں۔ مطلب یہ کہ "اجازت ہو تو جیسے قواعد آپ نے بنائے ہیں ویسے ہی میں بھی بناؤں" حضرت علیؓ نے اجازت دی اور ابوالاسود نے چند اور قواعد بنائے اور اُسی لفظ نحو کی رعایت سے اُس کا نام نحو رکھدیا۔

ابو الاسود ابتداءً ان قواعد کو لوگوں سے چھپاتے اور قیمتی جواہرات کی طرح پوشیدہ رکھا کرتے تھے۔ یہاں تک کہ زیاد نے جو ابو الاسود کی زباندانی سے واقف تھا اپنے عہد حکومت عراق میں انھیں بلا کے کہا "آپ کچھ ایسی باتیں قلمبند کر دیجیے جن سے لوگوں کو کتاب اللہ کی تعلیم میں مدد ملے۔ ابو الاسود نے صاف جواب دیا کہ "مجھے معاف رکھیے" اور اپنے گھر چلے آئے۔ لیکن اسکے چند ہی روز بعد دو ایسے واقعے پیش آئے کہ انھیں اپنی ضد چھوڑنی پڑی۔ ایک مرتبہ یہ ہوا کہ کسی قاری قرآن کو تلاوت کرتے سنا جو آیۂ کریمہ اِنَّ اللّٰہَ بَرِیٔ مِنَ المُشرِکِینَ وَرَسُولُہٗ" میں "رسولُہٗ" کی جگہ "رسولِہٖ" پڑھ گیا۔ آیت کا اصل مطلب تو یہ تھا کہ "خدا اور رسول مشرکوں سے بری الذمہ ہیں"۔ مگر اعراب کی اس غلطی سے یہ مطلب ہو گیا کہ "خدا مشرکوں اور اپنے رسول سے بری الذمہ ہے"۔ سنتے ہی ابو الاسود کانپ گئے۔ اور کہا میں یہ نہیں سمجھا تھا کہ لوگوں کی یہ حالت ہو گئی ہے"۔ دوسرا واقعہ یہ پیش آیا کہ سعد نام ایک فارسی الاصل شخص نو مسلم نے ابو الاسود کے کسی سوال کے جواب میں ایک ایسا فقرہ کہا جس میں "اِن" کی خبر کو بجائے پیش کے زیر دے دیا۔ جس پر تمام گرد و پیش کے ہنس پڑے۔ اور ابو الاسود نے کہا "ان غلاموں نے دین اسلام اختیار کیا اور ہمارے بھائی بن گئے ہیں۔ بہتر ہو گا کہ ہم انھیں زبان کی تعلیم دیں"۔

## اہل زبان و زباندان کا فرق اور زبان اردو کا معیار

یہ سچ ہے کہ دہلی اور لکھنؤ کے بعض شعرا اور مدعیان زباندانی نے دوسرے شہروں کے شعرا اور انشا پردازوں کے ساتھ اکثر بے رحمی کا سلوک کیا ہے۔ اور ان لوگوں کے اس قسم کے دعوے ہم بارہا سن چکے ہیں کہ ہمارے سوا کسی کو زبان آتی ہی نہیں۔ اور غیر شہر والوں کے کلام کو محض اس بنا پر الگ ڈال دیتے ہیں کہ کہا ہے کہ یہ اہل زبان کا کلام نہیں۔ اب اردو ترقی کر رہی ہے اور دہلی و لکھنؤ سے زیادہ شاعر اور ادیب دیگر بلاد و ممالک ہند میں پیدا ہوتے ہیں۔ جو بڑی محنتوں اور کوششوں سے تیار ہوتے ہیں۔ ایسے قابل لوگوں کی محض بے پروائی سے یہ کہکر تحقیر اور سُبکی کر دینا کہ وہ اہل زبان نہیں ہیں انتہا درجے کی بے انصافی ہے۔

دنیا کی ہر ترقی یافتہ زبان مین جب وہ دور دور تک پھیلتی ہے بہت سے مختلف لغات (ڈایالکٹ) پیدا ہو جاتے ہین۔ گر کسی زبان کے شعرا اور ادیبون نے اُن مختلف لغات کے ساتھ ایسا سلوک نہین کیا جیسا کہ اُردو کے شعراے اہل زبان کر رہے ہین۔ قرآن پاک کی تدوین کے وقت اگرچہ لغت قریش کو ترجیح دی گئی ہے مگر یہ کبھی کسی کی زبان سے نہین نکلا کہ یمنی۔ عراقی۔ شامی۔ مصری یا تونسی و مراکشی شاعرون کی زبان قابل لحاظ نہین۔

انگریزی مین بھی اگرچہ بہت سے لغات اور "ڈایالکٹ" پیدا ہو گئے ہین۔ اور جزائر برطانیہ والون کو اُس کے اہل زبان ہونے پر بہت کچھ فخر و ناز بھی ہے مگر یہ کبھی نہین دیکھا گیا کہ لندن کے سخت تنقید کرنے والے اخبارون یا وہان کے جادو بیان مضمون نگارون۔ اعلیٰ ادیبون۔ اور نازک خیال شاعرون نے امریکہ اور دیگر مقامات کے مصنفون اور شاعرون کی محض اس بنیاد پر تحقیر کی ہو کہ وہ اہل زبان نہین یا قابل استناد نہین ہین۔

اس نزاع کے دُور کرنے کے لیے پہلے اس بات کا تصفیہ کرنا چاہیے کہ "اہل زبان" کون لوگ ہین اور "زباندان" کا لفظ کن لوگون کی نسبت استعمال کیا جانا چاہیے۔ لوگون کی جو مادری زبان ہو اُسکے وہ اہل زبان ہین۔ مقامات اور ڈایالکٹ کے بدل جانے سے اُن کے اہل زبان ہونے مین فرق نہین آسکتا۔

ہندوستان کے جن حصون یا لوگون مین عورتون کی زبان اُردو ہو عام اس سے کہ وہ چاہے کیسی ہی بگڑی ہوئی اُردو ہو اُردو کے اہل زبان ہین۔ لہذا اُردو کے اہل زبان لکھنؤ کے حدود میونسپلٹی اور دہلی کی چار دیواری مین بند نہین بلکہ تمام قطاع ہند مین پھیلے ہین۔ اور ہمین ہرگز یہ حق نہین ہین کہ انھین اُن کے اِس حق سے محروم کرین۔

زبان دان کا لفظ بالکل اس سے متغائر ہے۔ کیونکہ بعض حیثیتون سے وہ خاص ہے اور بعض حیثیتون سے عام۔ "زباندان" ہر اُس شخص کو کہین گے جس نے کسی زبان کے لٹریچر اور شعر و سخن کی طرف توجہ کر کے اُس مین بصیرت حاصل کی ہو۔ اور اُس زبان مین علمی حیثیت سے ترقی کی ہو عام اس سے کہ وہ اہل زبان ہو یا نہ ہو۔ لہذا بہت سے

اہل زبان خاص دہلی اور لکھنؤ کے رہنے والے جہلا گو کہ بہت فصیح زبان بولتے ہون "زبان دان" نہین ہین۔ اور بہت سے وہ لوگ جن کی مادری زبان اُردو نہین ہے مگر اُنھون نے اُردو زبان مین ترقی کی ہے وہ صحیح معنون مین "زبان دان" کہے جانے کے مستحق ہین۔

ہم سمجھتے ہین کہ "اہل زبان" اور "زبان دان" کے اِس مفہوم کے طے ہو جانے کے بعد ہمارے نوعمر جھگڑنے والون کا جھگڑا بہت کچھ طے ہو جائے گا۔

لیکن اس کے مقابل ایک اور بات کا خیال رکھنے کی بھی ضرورت ہے۔ یہ خوب یاد رکھنا چاہیے کہ زبان محض ایک نقلی فن ہے۔ اُس کا استناد صرف سماع پر ہوتا ہے عقلی احتجاج سے اسے مطلقاً علاقہ نہین ہے۔ اور فلسفہ و منطق کے چون وچرا کو عالم لسان مین مطلقاً دخل نہین۔ کسی لفظ یا محاورہ کی صحت کے لیے سوا اسکے کہ اہلِ زبان یونہین بولتے ہین اور اِن معنون مین استعمال کرتے ہین کوئی عقلی اور منطقی دلیل ہرگز نہین قائم کی جا سکتی۔

لہذا ہر نقلی فن کے لیے لازمی ہے کہ کوئی خاص چیز محل استناد قرار دے لیجائے جیسے علوم نقلیۂ دینیہ مین قرآن و حدیث ہین۔ ورنہ قلمرو سخن مین بربادکن طوائف الملوکی پیدا ہو جانے سے زبان کے غارت ہو جانے کا اندیشہ ہے۔ الفاظ و محاورات کی صحت کے لیے ہم کو معیار کے مقرر کرنے کی لازمی ضرورت ہے۔ اور وہ حیثیت ہمارے خیال مین دہلی و لکھنؤ کی زبان نے حاصل کر لی جس سے انکار کرنا لٹریری بغاوت ہے۔

بہر تقدیر ہمارے نزدیک یہ فیصل شدہ امر ہے کہ اگر دہلی و لکھنؤ والے کسی اُردو بولنے والے گروہ کو اہل زبان ہونے کے حق سے محروم کرین تو ظلم ہے۔ اور اگر کوئی گروہ اِن شہرون کے معیار صحت ہونے سے انکار کرے تو باغی اور زبان کی قلمرو مین امن و امان کا دشمن ہے۔

## اُردو اور ہندی

یہ جھگڑا کسی طرح طے ہونے کو نہین آتا۔ اور اہل ملک کی جو حالت ہو رہی ہے اُسکے دیکھتے امید نہین کہ کبھی بھی طے ہو۔ اگر زمانہ کا یہی رنگ رہا اور ہندوستان مین

یہ جو ہیل و نہار ہے تو اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ ہندوستان میں نہ اردو ہوگی نہ ہندی بلکہ سب کی مادری زبان انگریزی ہوگی مگر زندگی کی تھوڑی مدت جو باقی ہے اُس میں بھی ملک کے بیوقوف وکلا اُسے چین نہیں لینے دیتے۔ اگر کسی گروہ کا یہ خیال ہو کہ وہ ہندوستان کی اس رفتار کو بدل دیں گے یا برٹش گورنمنٹ کے سوا یہاں اور کوئی حکومت ہوگی وہ بے وقوف اور عقل کا دشمن ہے۔ برٹش سطوت روز بروز بڑھے گی اور اُن تمام کوششوں اور قوتوں کو پامال کر ڈالے گی جو اُسکے خلاف ہیں۔ اور دُنیا کے اُن تمام مقامات میں جہاں جہاں انگریزی حکومت ہے ایک متحد المذاق والاغراض قوم تیار ہوگی جس کی کاروباری اور معاشرتی زبان انگریزی ہوگی۔

اُردو ہو یا ہندوستان کی کوئی اور زبان یہ سب مٹنے والی چیزیں ہیں جو اپنی اپنی عمریں پوری کر کے صرف کتابوں میں رہ جائیں گی اور زبانوں پر فقط انگریزی ہوگی۔ لہٰذا ضرورت ہے کہ انگریزی کو قوت کے ساتھ اُٹھایا اور شوق سے حاصل کیا جائے۔ اور ان زبانوں کی جتنی عمر باقی ہو اُس میں اُنھیں موقع دیا جائے کہ امن و امان کی زندگی بسر کریں۔ اور ایک دوسرے کے آزار کے درپے نہ ہوں۔ مگر نہیں۔ ہم اپنی بدقسمتی اور بے عقلی سے اُنکی اس چند روزہ زندگی کو بھی بے مزہ کیے دیتے ہیں۔

اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اُردو زبان خودرو طور پر پیدا ہوئی۔ اور خود ہی بغیر کسی کوشش کے سارے ہندوستان پر چھا گئی۔ اور اسکو یہ حیثیت حاصل ہے کہ کسی غیر ملک کا آدمی ہندوستان میں آئے اور ہندوستان کے لوگوں سے ملنے جلنے اور اُن سے گفتگو کرنے کے لیے جس زبان کو سیکھتا ہے وہ اُردو ہے۔ یہ بھی ظاہر ہے کہ اُردو کو مسلمانوں سے کوئی خصوصیت نہیں اس لیے کہ اسکی ترکیب اور اسکی پیدائش میں جتنا دخل عربی یا فارسی کو ہو سکتا ہے اُس سے زیادہ بھاشا اور سنسکرت کو ہے دراصل یہ اُس سوسائٹی کی زبان ہے جو ہندو مسلمانوں کے میل جول سے پیدا ہوئی۔ اور سچ پوچھو تو ہندو مسلمانوں کے سابقہ اتحاد اور باہمی ربط و ضبط کی ایک یادگار ہے۔ مگر ہندوستان کی پھوٹ مشہور ہے۔ وہ اتحاد کا دشمن ہے۔ اور نہیں چاہتا کہ دوستی و اتحاد کی کوئی یادگار بھی باقی رہے۔

مسلمانوں نے حماقت سے روز بروز تسلیم کیا کہ یہ خاص ہماری زبان ہے۔ اور ہندوؤں نے

حماقت سے سمجھ لیا کہ یہ حقیقت میں ہماری زبان نہیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ان دونوں گروہوں کی باہمی عداوت و منافرت سے غریب اُردو عجب کشمکش میں پڑ گئی۔ ہندوؤں نے اس مالیخولیا میں مبتلا ہو کے کہ اُردو ہماری زبان نہیں "ہندی زبان" کا ایک نیا لفظ اختیار کیا جو دراصل ایک اسم ہے جس کا کوئی مسمّٰی نہیں۔ اس جھگڑے سے پہلے ہندی کا لفظ صرف کاتھی اور ایک خاص قسم کے رسم خط کے لیے استعمال کیا جاتا تھا۔ جو اکثر جاہل اور اَن پڑھ دکان داروں میں مروج تھا۔ ہندی نام کی کوئی زبان ہندوستان میں نہ تھی۔ مگر قومی اور مذہبی سرگرمی کا جوش دکھانے کے لیے ایک "ہندی زبان" بنائی گئی جو کہ فی الاصل موجود نہ تھی۔ اور نہ اسوقت تک ہے۔

لیکن جب ایک نام اختیار کیا گیا تو اُسکے لیے کوئی مفہوم مقرر کرنا ضروری تھا لہٰذا ایک نئی زبان کے پیدا کرنے کی کوشش کی جانے لگی۔ اور اسکے لیے ایک عجیب طریقہ اختیار کیا گیا۔ پڑھے لکھے لوگوں کا دستور ہے کہ جس زبان کے لٹریچر کو حاصل کرتے ہیں اُسکے اکثر الفاظ اپنی گفتگو میں شامل کر لیتے ہیں جیسے کہ فی الحال انگریزی دانوں کی زبانوں پر کثرت سے انگریزی الفاظ ہوا کرتے ہیں۔ چونکہ پیشتر فارسی تعلیم عام تھی اور پڑھنا لکھنا ہندوستان میں فارسی ہی پڑھنے کا نام تھا۔ اس لیے تمام تعلیم یافتہ لوگوں کا قاعدہ تھا کہ اُردو میں روز بروز فارسی اور عربی کے الفاظ زیادہ شامل کرتے جاتے تھے۔ اگرچہ اب فارسی کی تعلیم موقوف ہو جانے سے اُردو میں نئے فارسی الفاظ کے آنے کا سدباب ہو گیا ہے مگر اُردو کے دشمنوں کو اس پر اطمینان نہیں ہوا۔ اور بلا لحاظ اسکے کہ زبانوں پر کون لفظ چڑھے ہوئے ہیں اور بے پڑھے بچوں اور عورتوں تک کی زبان پر جاری ہیں۔ یہ طریقہ اختیار کیا گیا کہ اُردو میں سے فارسی و عربی کے مانوس الفاظ سب نکال ڈالے جائیں اور ان کی جگہ بھاشا اور سنسکرت کے الفاظ عام اس سے کہ وہ بولے جاتے ہوں یا نہ بولے جاتے ہوں داخل کر دیے جائیں۔ اس طریقہ سے ایک نئی زبان تصنیف کی گئی اور اُس کا نام "ہندی" قرار دیا گیا۔ جو دراصل نہ کسی ملک کی زبان ہے نہ کسی مذہب کی۔ نہ کسی قوم کی اور نہ کسی گروہ کی۔ مگر زور و شور سے دعویٰ کیا جا رہا ہے کہ سارے ہندوستان کی زبان یہی ہے۔

دنیا کے تمام ممالک کی طرح ممالک متحدہ میں بھی یہ نظر آئے گا کہ شہر والوں کی زبان

پر جو عموماً فصیح و بلیغ اور لٹریری زبان ہوتی ہے اُن زبانوں کے الفاظ زیادہ ہیں جنکی تعلیم کے اثر سے زبان اُردو بنی تھی - کیونکہ چند روز پیشتر کیا معنی آج بھی اعلیٰ سوسائٹی کی زبان یہی ہے - اسکے مقابل دیہات میں ایک گنواری زبان مروج ہے جس میں الفاظ تو قریب قریب وہی ہیں مگر افعال کے اشتقاق کی صورت بدلی ہوئی ہے اور فارسی کے بعض حروف اپنے مخارج سے نہیں ادا ہوتے ہیں - مثلاً "آتے ہیں" "کھاتے ہیں" "جاتے ہیں" "سوتے ہیں" اور "آتے تھے" "جاتے تھے" "سوتے تھے" کے مقام پر وہ لوگ "آوت ہیں" "کھات ہیں" "جات ہیں" "سووت ہیں" اور "آوت ہتے" "جات ہتے" "سووت ہتے" بولتے ہیں - اور حرف ژ - ذ ز - ض - ظ کو "جیم" "شین" کو "سین" غ کو "گاف" "ف" کو "پھے" اور ق کو "کاف" کی آوازوں سے ادا کرتے ہیں - بس اُردو اور اُس گنواری زبان میں یہی فرق ہے -

نئی ہندی کی مصنفوں نے اُس گنواری زبان کو بالکل نہیں اختیار کیا ہے - کیونکہ ناگری خط کے اخبارات اور اُن کی تمام کتابوں میں جو زبان استعمال کی جاتی ہے اُس میں نہ یہ دیہاتی افعال کے اوزان اختیار کیے گئے ہیں اور نہ مذکورہ بالا حروف کے مخارج کا اتنیاز دُور کیا گیا ہے - کیونکہ ناگری کا حرف "جا" نیچے ایک نقطہ دے کے ز - اور "پھا" نقطہ دے کے ف بنا دیے گئے ہیں - لہذا اس میں ذرا بھی شک و شبہہ نہیں کہ جس زبان کو فی الحال ہندی کہا جاتا ہے وہ یہاں کی دیہاتی زبان نہیں ہے - بلکہ ایک تو تصنیف زبان ہے جو صرف لڑنے اور دعویٰ کرنے کے لیے ہے - کوئی ایسی زبان نہیں جو کہیں بولی بھی جاتی ہو -

مگر فی الحال مردم شماری کے موقع پر ایک بڑی بھاری غلط فہمی یہ پیدا کرائی جاتی ہے کہ دیہات کی گنواری زبان کو ہندی بتایا جاتا ہے - اور شہر کی فصیح زبان کو اردو - اور سکے ذریعہ سے اس بات کے ثابت کرنے کی کوشش کی جاتی ہے کہ ملک میں زیادہ تعداد ہندی بولنے والوں کی ہے - کیا دنیا میں کوئی اور زبان بھی ہے جس میں گنواروں اور دیہات کی خراب زبان بولنے والوں سے فصیح زبان بولنے والے پڑھے لکھوں کی تعداد زیادہ ہو ؟ اگر یہی اصول ہے تو انگریزی، فارسی، عربی اور میں کہتا ہوں کہ دنیا کی ساری زبانوں کا لٹریچر دریا بُرد کر دینے کے قابل ہے - کیونکہ وہ چند فاضل پڑھے لکھے منشی

شہر کی زبان ہے جن کی تعداد غلط اور گنواری زبان والون کے مقابل مین بہت ہی کم ہے۔ دیہات کی زبان اُردو کے سوا ہرگز کوئی اور زبان نہین ہے - مگر ہان ہر ملک اور ہر قوم کے دیہاتیون کی طرح وہ ایک خراب اور غیر فصیح زبان یا یون کہیے کہ بگڑی ہوئی اُردو ہے - چونکہ آج کل باہمی اختلافات اور تعصب نے لوگون کو سچائی اور حقیقت سے ہٹادیا ہے لہذا یورپین حکام سے جو زبان کے مسئلے کو بخوبی نہین سمجھ سکتے "سمجھا بجھا کے ایسے احکام بھی جاری کرادیے گئے ہین کہ دیہاتی زبان کو ہندی لکھا جائے - اور اُنھون نے بغیر اسکا اندازہ کیے کہ جس زبان کو ہندی کہا جاتا ہے اور جو ناگری کے اخبارون اور رسالون اور تحریرون مین برتی جاتی ہے وہ بھی دیہاتی زبان ہے یا نہین ایسے احکام بھی جاری کردیے ہین لیکن ایسے غلط احکام کے جاری ہونے کے بعد مردم شماری کی رپورٹ کا ہرگز اعتبار باقی نہ رہیگا - اور ہرگز اس مردم شماری سے اس کا سچا اندازہ نہ ہوسکے گا کہ ملک مین کتنے اُردو اور کتنے ہندی بولنے والے ہین -

یہی مسئلہ آج کل سررشتۂ تعلیم مین بھی چھڑا ہوا ہے - اور چونکہ اُسکے ارکان مین زیادہ تر تعداد اُن ہندوؤن کی ہے جو ہندی زبان کے حامی ہین - لہذا مشکل سے امید کی جاسکتی ہے کہ کوئی صحیح فیصلہ ہوسکے - ضرورت ہے کہ مسلمان اِس جانب فوراً توجہ کرین - ورنہ اگر اُردو زبان کے خلاف کوئی فیصلہ ہوگیا تو اُردو کی ترقی کے لیے گورنمنٹ اور اہل علم گذشتہ دو تین سو سال مین جو کچھ کوششین کی ہین سب بیکار ہوجائین گی - مسلم لیگ کو اس موقع پر اُٹھ کے یورپین حکام کی غلط فہمیون کو دُور کرنا چاہیے - اور چونکہ مسلم لیگ زبان اُردو کی ترقی کو منجملہ اپنے فرائض کے تسلیم کرچکی ہے لہذا اُسے اس موقع پر غفلت نہ کرنی چاہیے - اور اگر اُس نے کچھ نہ کیا تو پھر مسلمانون کو آیندہ مسلم لیگ سے کوئی تعلق باقی نہ رہے گا -

خوشی کی بات ہے کہ "مسلم کانفرنس بدایون" نے اس جانب بڑی مستعدی سے توجہ شروع کی ہے - مسلمانون اور عموماً تمام اُردو کے حامیون کو کانفرنس مذکور کا پورا ساتھ دینا چاہیے - خاصتہً اُسے روپے سے فوری مدد دینے کی ضرورت ہے - تاکہ وہ اس کام مین ویسی ہی کوشش کرسکے جیسی کہ ایک ایسے اہم کام کے لیے ضروری ہے - مین ایک بار پھر یاد دلاتا ہون کہ یہ موقع مسلمانون کے غافل بیٹھنے کا نہین ہے - بہتر ہو کہ حامی قوم مسلمان

آنریری سکرٹری صاحب اُردو کانفرنس سے مراسلت کرکے "رسالۂ اُردو ہندی نمبر ا" منگوا کے دیکھیں اور امکانی اعانت و کوشش میں دریغ نہ فرمائیں۔

# مصحف عثمانی

قرآن مجید کی نسبت لوگوں میں عموماً مشہور ہے کہ اسے حضرت عثمان ذی النورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جمع فرمایا ہے۔ اس معاملہ کے متعلق علما اور مورخین میں بہت کچھ اختلافات پڑے ہوئے ہیں۔ خصوصاً شیعہ و سُنّی کے شرمناک جھگڑوں نے اسے اور زیادہ اُبھارا اور یہاں تک نوبت پہونچی کہ دشمنان اسلام علی الخصوص عیسائیوں کو قرآن پاک کی تحریف کے متعلق کچھ کہنے اور جھگڑنے کا موقع مل گیا۔

اس واقعہ کی اصلیت اسی قدر ہے کہ عرب کے مختلف حصوں اور صوبوں میں مختلف لغات بولے جاتے تھے۔ یعنی زبان ایک ہی تھی مگر لہجے میں اور بعض حرفوں کے مخارج اور تلفظ میں فرق تھا۔ جس سے یہ خطرناک نتیجہ ظاہر ہوا کہ اُن صوبجات عرب میں لوگوں نے اپنے تلفظ ہی کے مطابق قرآن کو لکھنا بھی شروع کر دیا۔ اسکی مثال آج کل کے اعتبار سے یوں سمجھیے کہ اکثر مقامات کے عرب حرف "ق" کا تلفظ گاف اور حرف "ث" کا "ت" کرتے ہیں۔ اب یہی لوگ اپنے لہجے اور تلفظ کے مطابق "ق" کی جگہ گاف اور "ث" کی جگہ "ت" لکھنے بھی لگیں گے تو خواہ مخواہ زبان کے بگڑ جانے اور قرآن میں اختلاف پڑ جانے کا اندیشہ ہوگا۔ اسی اندیشے سے محفوظ رکھنے کے لیے حضرت عثمانؓ نے یہ کارروائی کی کہ صحابہ میں سے جو جو بزرگ قرأتِ قرآن میں کمال رکھتے تھے اور جن کی قرأت پر بھروسا تھا اُن کو جمع کرکے خاص قریش کے لہجے اور تلفظ کے مطابق املا کو مدون کر دیا۔ تاکہ پھر کوئی جھگڑا نہ باقی رہے۔ یا اس واقعہ کو آج کل کی زبان میں زیادہ صحیح طور پر یوں کہا جائے کہ حضرت ذی النورین نے "قرآن مجید کا ایک مستند ایڈیشن" دنیا کے سامنے پیش کر دیا۔ اور عربوں کے اختلافات لغت سے الفاظ کے بگڑنے یا بدل جانے کے جو اندیشے تھے مٹا دیے۔ اسی اعتبار سے حضرت عثمانؓ جامع قرآن کہے جاتے ہیں ورنہ قرآن کی ترتیب و تہذیب تکمیل دین ہی کے ساتھ ہو چکی تھی۔ سورتوں میں آیات کی ترتیب۔ اور سورتوں کی باہمی ترتیب سب حضرت رسالتؐ کے سامنے کی باتیں ہیں۔ ان کو ترتیب عثمانی سے کوئی علاقہ نہیں۔ اور

نہ کسی کو ایسی جرأت ہو سکتی تھی کہ آنحضرتؐ کی ترتیب میں کسی قسم کا دخل دے

تتبع روایات سے پتہ چلتا ہے کہ آپ نے اپنے اس مستند ایڈیشن کے پانچ نسخے تیار کرائے تھے جن میں سے ایک مکہ معظمہ میں بھیجدیا۔ ایک بصرہ میں بھیجا۔ ایک کوفے روانہ کیا ایک شام (دمشق) میں۔ اور ایک اپنے پاس مدینۂ طیبہ میں رکھا۔

علامہ ابو القاسم تجیبی سبطی (جو اسی شہر سبطہ کے رہنے والے تھے جسکا سین ہم اپنے ناول فتح اندلس میں دکھا چکے ہیں اور جہاں کے حاکم جولین سے مل کے مسلمانوں نے اسپین کے فتح کرنے کا ارادہ کیا تھا) بیان کرتے ہیں کہ "شام والا قرآن (مصحف عثمانی) دمشق کی جامع بنی اُمیہ میں اُس کی محراب کے اندر رکھا ہوا ہے۔ جس کی میں نے ۶۵۷ھ میں تو واپنی آنکھوں سے زیارت کی۔ اور مکہ معظمہ والے قرآن کو میں نے قبۂ یہودیہ (ہم نہیں بتا سکتے کہ یہ قبہ کون اور کہاں تھا) میں دیکھا تھا۔" اُن کے ایک صدیق عبدالملک اور مصنف جن کا نام عبدالملک ہے فرماتے ہیں کہ "میں نے اُن دونوں قرآنوں کی اور نیز مدینہ والے مصحف عثمانی کی ۶۳۵ھ میں زیارت کی تھی۔"

ان میں سے ایک مصحف خدا جانے کیونکر ارض اندلس میں پہونچ گیا جو وہاں قرطبہ کی جامع مسجد میں ایک مدت تک ادب و تعظیم سے رکھا رہا۔ لوگ ذوق و شوق سے اسکی زیارت کرتے اور اُس سے فیض و برکت حاصل کرتے رہے۔ علامہ عبدالملک جنھوں نے ۶۳۵ھ میں مکہ اور مدینہ والے قرآنوں کو دیکھا تھا، فرماتے ہیں کہ "اندلس والے اور مدینہ والے قرآن کا خط ایک ہی تھا۔" جس سے معلوم ہوتا ہے کہ دونوں ایک ہی شخص کے ہاتھ کے لکھے ہوئے تھے۔

بعض عوام یہ تصور کرتے ہیں کہ اِن قرآنوں کو حضرت عثمانؓ نے خاص اپنے دست مبارک سے لکھا تھا۔ مگر اسکی کوئی اصلیت نہیں۔ آپ کے ہاتھ کا لکھا ہوا کوئی قرآن نہ تھا۔ لیکن جس ہاتھ سے وہ لکھے گئے ہوں گے وہ یقیناً برکت کا ہاتھ تھا۔ کیونکہ اس میں کوئی شک نہیں کہ معزز ین صحابہ میں سے کسی بزرگ کے ہاتھ سے لکھے گئے ہوں گے۔ جن علمانے ان مصاحف عثمانی کی زیارت کی تھی وہی اپنے معائنہ اور مشاہدہ سے بیان کرتے ہیں کہ مدینہ والے قرآن کی پشت پر یہ عبارت لکھی تھی "یہ وہ (قرآن) ہے جس پر اصحاب رسول اللہ صلعم کی ایک جماعت نے اتفاق کیا۔ منجملہ اُنکے زید بن ثابت۔ عبداللہ بن زبیر اور سعید بن عاص

ہین - اور اسی سلسلے مین اُن تمام صحابہ کے اسمائے گرامی لکھے ہوئے ہین جنھین حضرت عثمان رضؓ نے اس اہم کام کے لیے جمع فرمایا تھا -

اہل اندلس کا اپنے قرآن کی نسبت یہ خیال بھی تھا کہ یہی وہ قرآن ہے جس پر شہید ہوتے وقت حضرت عثمانؓ کا خون گرا تھا - مگر اسکو علامہ مقری اپنی کتاب "نفح الطیب" مین (جس سے اخذ کر کے ہم یہ واقعات ناظرین ولگداز کے سامنے پیش کر رہے ہین) بعید از قیاس بتاتے ہیں اور فرماتے ہین کہ وہ ہوگا بھی تو شام والا قرآن ہوگا -

لیکن ہمارے نزدیک اگر اُس قرآن مین خون کے دھبے موجود ہون تو اندلس والون ہی کا خیال ٹھیک ہے - کیونکہ شام کا قرآن جس کی ۵۷۸ھ مین ابوالقاسم تجیبی نے زیارت کی تھی وہ ہوگا جسے حضرت عثمانؓ نے اپنی زندگی ہی مین ارسال فرمایا تھا اور جس پر آپ کا خون گرا وہ آپ کے کُرتے اور آپ کی بی بی نائلہ کی کٹی ہوئی انگلیون کے ساتھ دمشق مین آپ کے بعد بھیجا گیا ہوگا - اور غالباً وہ آپ کا خاص قرآن ہوگا جس مین آپ خود تلاوت فرمایا کرتے تھے - اور اہل مدینہ کی عام نفع رسانی کے لیے ایک دوسرا نسخہ ہوگا جو آپ کے بعد صدیون تک وہان موجود رہا - تاہم ہمین ابھی تک اسکا پتہ نہین چلا کہ اندلس مین وہ قرآن کس زمانے مین اور کیونکر ہونچا -

لیکن اس مین شک نہین کہ اہل اندلس اُسکی نہایت ہی قدر و منزلت اور تعظیم و تکریم کرتے تھے - یہان تک کہ اندلس کی سلطنت مین کمزوری پیدا ہوئی اور مراکش مین سلاطین موحّدین کا دَور شروع ہوا جنھون نے سارے اسپین کو مغلوب و مقہور کر دیا تھا -

اس خاندان کے بانی اور پہلے تاجدار ابو محمد عبد المومن بن علی کو اس مستند اور متبرک نسخۂ قرآن کے اپنے دار السلطنت مراکش مین لے جانے کا بیحد شوق تھا - اُسی کے وزیر عبد المومن ابو بکر محمد بن عبد الملک بن طفیل کا بیان ہے کہ "اس قرآن کے اصلی صحیفۂ عثمانی ہونے مین کسی کو شک نہ تھا" - چنانچہ خلفائے اندلس اور سلاطین اسپین نسلاً بعد نسل اُسکی حفاظت کرتے آئے تھے - بادشاہ عبد المومن کو بڑی آرزو تھی کہ اُسے قرطبہ سے منتقل کر کے مراکش مین لے آئے - مگر محض اس خیال سے اس کی جرأت نہ کرتا تھا کہ مسلمانان قرطبہ کو اس کا بڑا ملال ہوگا - اور اُن کی دلشکنی کرنا اچھا نہین - مگر خدا نے خود ہی یہ بات قرطبہ والون کے دل مین ڈال دی اور وہ آپ ہی آمادہ ہوگئے کہ اس دولت گران بہا کو عبد المومن

کے حوالے کرکے حق کو حقدار کے پاس پہونچا دیں۔ چنانچہ قرطبہ کے دو رئیس زادے ابو سعید اور ابو سعید ۵۵۲ھ میں اُس قرآن مجید کو لے کے مراکش میں آئے جس کا استقبال وہاں بڑی دھوم دھام اور بڑے تزک و احتشام سے کیا گیا۔ بادشاہ عبدالمومن کو اس نعمت عظمیٰ کے ملنے کی بڑی خوشی ہوئی اور اُس نے اس مصحف کی حفاظت اور اسکی زیارت کے لیے جو اہتمام کیا حیرت انگیز ہے۔ چنانچہ اس کا مفصل حال ہم اسی مضمون میں آگے چل کے بیان کریں گے۔

عبدالمومن کے عہد سے اس ودیعت ربانی کے حامل سلاطین موحدین ہوئے جو علی العموم اُس کی بے انتہا قدر کرتے تھے۔ اور حصول برکت کے لیے سفروں اور لڑائیوں میں اُسے اپنے ساتھ لیجایا کرتے تھے۔ انھیں میں سے بادشاہ منصور نے اس قرآن مجید کی جلد پر سونے کے حرفوں میں چار شعر لکھوا دیے تھے جن میں سے آخری شعر یہ تھا۔

والبسہٗ الیاقوت والدر حلیۃ و غیرک قد روّاہ من دم صاحبہ

(تو نے تو اُسے یاقوت اور موتیوں کا زیور پہنایا۔ اور دوسروں نے اسے خود اُن بزرگ (حضرت عثمانؓ) کے خون سے سیراب کیا جن کا یہ تھا)

انھیں موحدین میں سے معتضد یعنی سعید علی بن مامون ۶۴۵ھ میں جب تلمسان کے سفر پر روانہ ہوا تو عادت کے موافق اس قرآن مجید کو اپنے ہمراہ لیتا گیا تھا۔ تلمسان کے قریب وہ اور اُس کا بیٹا ابراہیم دونوں لڑائی میں مارے گئے اور بدوی عربوں اور دیگر افریقی قبائل نے جہاں شاہی لشکرگاہ کی اور سب چیزیں لوٹیں اس مصحف عثمانی کو بھی لے گئے۔

اب چند روز تک یہ قرآن مجید گمنامی میں رہا۔ مگر بعض کہتے ہیں کہ "نہیں۔ شاہان تلمسان کے خزانہ میں تھا"۔ یہاں تک کہ آخر ماہ رمضان ۷۳۷ھ میں بادشاہ ابوالحسن نے جو بنی مرین میں سے تھا تلمسان کو فتح کرکے یہ مصحف عثمانی اپنے قبضے میں کیا۔

اب بادشاہ ابوالحسن نے اسے ذریعۂ برکت قرار دیا۔ اور یہود کے تابوت سکینہ کی طرح لڑائیوں اور جہاد کے سفروں میں اُسے ساتھ ساتھ لیے پھرتا تھا۔ اُس نے اتفاقاً افریقہ کے شہروں پر یورش کی جس میں وہ دشمنوں کے نرغہ میں پڑکے مارا گیا۔ اور یہ قرآن اُسکے دشمنوں کے ہاتھ لگا۔ ایک تاجر نے حسن تدبیر سے اُسکو اُن لوگوں سے حاصل کیا۔ اور ۷۴۵ھ میں پھر مراکش میں لاکے شہر فاس کے خزانے میں رکھ دیا۔

بس اس کے بعد ہم نہیں جانتے کہ وہ قرآن کہاں ہے۔ آیا وہ محترم نسخہ آج بھی

شہر فاس مین ہے یا نہین - فی الحال ایک قرآن مجید اور وہی خاص جس پر حضرت عثمان کا خون گرا تھا قسطنطنیہ مین دولت عثمانیہ کے قبضے مین بتایا جاتا ہے، ممکن ہے کہ یہ وہی قرآن ہو اور کسی ذریعہ سے سلاطین آل عثمان کے قبضے مین آ گیا ہو۔

لیکن ہمین ابھی اتنا بتانا باقی ہے کہ پہلے فرمانروائے موحدین عبدالمومن بن علی نے اس کی قدردانی و حفاظت کے لیے کیا انتظامات کیے تھے۔ اُسے اس قرآن کے ملتے ہی اِس بات کی فکر ہوئی کہ جیسا یہ معجز نما کلام ہے ویسی ہی اسکی رحل اور اسکے رکھنے کا تابوت (صندوق) بھی ہو۔ جن سے ایک طلسم اور معجز نمائی کی شان نمایان ہوتی ہو۔

چنانچہ اِس غرض کے لیے اُس نے اپنے دارالسلطنت مراکش (جو اُن دنون ایک بڑا ترقی یافتہ اور متمدن شہر تھا) کے اور نیز اپنی قلمرو کے بلاد دور و دراز کے بڑے بڑے مہندسون۔ نقاشون۔ معمارون۔ نجارون۔ سادہ کارون نگینہ جڑنے والون اور صحافون غرض ہر قسم کے کاریگرون کو بلا کے شہر مراکش مین جمع کیا۔ اور اُن کو حکم دیا کہ تم سب مل کے باہمی مشورے سے اس قرآن کی جلد بناؤ۔ اُس مین جواہرات جڑو۔ اور اُسکے لیے اعلیٰ درجے کا ایک جزدان بناؤ۔ اور یہ سب چیزین ایسی ہون جو اعجوبۂ روزگار ہون۔ پھر اُس کے لیے ایک کرسی اور ایک رحل اور ایک ایسا تابوت تیار کرو جس مین اپنی ساری صناعی صَرف کر دو۔ اور ایسا کمال دکھاؤ کہ یہ سب چیزین ایک طلسم معلوم ہون اور اُن سے ایسے عجائبات ظاہر ہون جن کے اسباب نظر سے پوشیدہ رہین۔

یہ ایک دینی کام تھا جس مین اجر و ثواب آخرت کے علاوہ بادشاہ کی خوشنودی بھی متصور تھی۔ کاریگرون نے جانین لڑا دین۔ پہلے تو اُس کلام اللہ کے لیے سونے چاندی کی ایک مرصع کار جلد اس وضع کی بنائی گئی کہ اس مین زیادہ ترکیبن کی شان تھی۔ اندر باہر عجیب و غریب صنعتین رکھی گئی تھین۔ اور ہر جگہ ایسے نقش و نگار تھے جن مین ہر مقام پر ایک نئی صنعت نظر آتی تھی۔ اُس پر رومی شیشے کی ایسی میناکاری کی گئی تھی کہ اُس سے پہلے کبھی لوگون

نظر سے نہین گزری تھی اس جلد مین حیرت انگیز طریقے سے ہر مقام پر جوڑ تھے جو بند ہوتے وقت خوب بھڑ کے بیٹھ جاتے اور کھُلتے وقت جدا ہو جاتے۔ اور ایسی خوش اسلوبی اور عمدہ ترتیب سے اُس جلد پر ہیرے۔ یاقوت۔ زمرد اور موتی جڑے گئے تھے کہ اُسکی آب و تاب پر نظر نہ جم سکتی۔ پھر اُسکے لیے سُندس و حریر کا ایک نہایت ہی پُر تکلف جزدان تیار کیا گیا۔ اور اس مین بھی بہت ہی بیش بہا جواہرات کثرت سے ٹانکے گئے۔

اسکے بعد اُس قرآن مجید کے واسطے ایک آبنوس کی مرصع کار رحل بنائی گئی۔ اور اُس مین بھی اعلیٰ درجے کے نقش و نگار بنا کے جابجا جواہرات جڑے گئے۔ اس رحل کی وضع بھی نہایت خوشنما اور عجیب تھی۔ پھر ایک نہایت نازک، خوبصورت اور پُرتکلف کرسی بنائی گئی تاکہ اُس کرسی پر رحل اور قرآن پاک رکھا جائے۔ پھر ایک بڑا سا تابوت (صندوق) بنایا گیا تاکہ اُسکے اندر وہ کرسی اور رحل اور قرآن حفاظت کے ساتھ رکھے رہین۔ اور جب کہین لیجانا ہو تو اُس پورے تابوت کو اُٹھا کے لیجایا کرین۔ یہ تابوت شش پہل تھا۔ بہت بلند تھا اور نہایت خوشنما۔ اور اُسپر چارون طرف ایسے نقش و نگار بنائے گئے تھے کہ جو دیکھتا عش عش کر جاتا۔

مگر سب سے بڑا کمال یہ تھا کہ اس خیال سے کہ بغیر ہاتھ لگائے قرآن کی زیارت ہو جایا کرے اور حضرت جل وعلا کے اس ارشاد کی کہ "لا یمسّہٗ الا المطہرون" کی پوری تصدیق ہوتی رہے۔ اس تابوت۔ کرسی۔ اور رحل مین کچھ ایسی کلین لگائی گئی تھین اور اُنکی تکمیل مین ایسا کمال انجنیری صرف کیا گیا تھا کہ اُنھین دیکھ کے عقل دنگ رہ جاتی۔ اور قرآن مجید کی زیارت مین ایک معجز نمائی کا حیرت انگیز کرشمہ لوگون کو نظر آجاتا۔ جب کسی کو اُسکی زیارت کا شوق ہوتا تو اُس شش پہل تابوت کے ایک پہلو پر جو دو پٹ لگے ہوے تھے اُنکے نیچے ایک سوراخ مین ایک نازک سی خوبصورت کنجی ڈال کے پھرائی جاتی۔ کنجی کے پھرتے ہی آپ سے آپ دونون پٹ یکایک کھُل کے اندر کی طرف مُڑ جاتے۔ وہ کرسی جس پر رحل تھی خود بخود تابوت سے باہر دوڑ آتی۔ اور

رحل مع قرآن بھی خود بخود حرکت کرکے اور اُس کرسی پر کھسک کے انتہائی سرے پر آجاتی۔ اور یہ سب حرکتین ایک ہی ساتھ صرف کُنجی کے پھرانے سے بغیر اسکے کہ کوئی ہاتھ لگائے ہوتین۔ اور قرآن مجید زیارت کرنے والون کے قریب آجاتا۔ پھر بعد زیارت جب اُسے احتیاط سے رکھ دینا منظور ہوتا تو کنجی اُسی سوراخ مین ڈال کے دوسری طرف پھرائی جاتی اور ساتھ ہی کرسی و رحل مع قرآن کے آپ سے آپ اندر ہوکے اپنی اپنی جگہ پر قائم ہو جاتے اور خود ہی تابوت کے پٹ بھی بند ہوکے مقفل ہو جاتے۔

مسلمانون اور خصوصاً آج کل کے تعلیم یافتہ لوگون کو اُس زمانہ مین اور وہ بھی مراکو مین ایک ایسی صنعت کے پائے جانے کا مشکل سے یقین آئے گا۔ مگر یہ کُل باتین کتاب نفح الطیب کی جلد اول مین بوضاحت درج ہین جو کہ آج کل کی تصنیف نہین۔ اور کوئی وجہ نہین کہ اُسکے بیان کو جو مستند مورخین کے حوالہ سے ہے بے اصل تصور کیا جائے۔

مگر ہان خود ہماری حالت ایسی ہو رہی ہے کہ ایسے کمالات کا اب ہمارے اگلے باکمال بزرگون کی جانب منسوب کیا جانا بھی اورون کو نہین خود ہمارے ہم قومون کو قابل حیرت نظر آتا ہے مگر سچ یہ ہے کہ ہمارے بزرگ ایسے نہ تھے جیسے کہ ہم ہین۔

## اردو لٹریچر اور محکمۂ قوانین

اُردو زبان خوش اقبالی مین بھی بدنصیب ہے۔ اُس کی تاریخ بتا رہی ہے کہ اُسکو جب کبھی ضرر پہونچا ہے خود اپنون اور اپنے مربیون سے پہونچا ہے۔

ہر کس از دست غیر نالہ کند سعدی از دست خویشتن فریاد

جن ہندو اور مسلمانون کے امتزاج و اتحاد۔ میل جول اور باہمی ربط و ضبط سے وہ پیدا ہوئی اُنھین نے ابتدا ئی سوا ایک گھر لو زبان سمجھنے کے اُسے ہمیشہ علمی دربار سے محروم رکھا۔ اور اب بھی دیکھ لیجیے کہ وہی لوگ جو اسکو بولتے، اسے برتتے، اس مین مراسلت، نامہ و پیام اور تصنیف و تالیف کرتے

اور اس مین اخبار نکالتے ہین وہی اسکے دشمن ہین۔ اور جب پوچھو تو یہی کہتے ہین کہ ہمین اُردو سے کوئی تعلق نہین اور نہ یہ ہماری زبان ہے۔ سرکار برطانیہ جس نے اُسے علمی دربار مین پہونچایا سرکاری زبان بنایا۔ سلطنت کے قوانین اُس مین مدون کرائے۔ شہرون اور گانوٴن گانوٴن مین اسکی تعلیم کے مدرسے جاری کیے۔ اُسی کے بعض افسر اُردو کے خلاف ہین اور اُس کی ترقیون کو اچھی نگاہ سے نہین دیکھتے۔ اور اگر اس پر عنایت بھی کرتے ہین تو بدنصیبی سے وہی عنایت جو موجب مضرت بنجاتی ہے۔

سررشتۂ تعلیم مین چونکہ ہندو عنصر غالب ہے اس لیے اگر اور کچھ نہین بن پڑتا تو اسی بات کی کوشش کی جا رہی ہے کہ نصاب تعلیم کی کتابون کی زبان ہی بگاڑ کے غارت اور گنوارون کی زبان سے بھی بدتر کر دی جائے۔ مگر اسکے علاوہ ایک اور حیثیت سے بھی اُردو بگاڑی جا رہی ہے۔ جو اس سے بھی زیادہ قابل لحاظ ہے۔ اور وہ حیثیت سررشتۂ ترجمۂ قوانین کی ہے۔

اُردو زبان کو ہندوستان کی دوسری زبانون پر مختلف حیثیتون سے ترجیح حاصل ہے۔ منجملہ اُن کے ایک یہ ہے کہ دیگر اقوام و السنہ سے جس قدر علم و فن ہندوستان کی لٹریری دنیا مین آتا ہے وہ زیادہ تر اُردو ہی مین ہوتا ہے۔ ہندوستان جیسے بجاے خود ایک براعظم کہنا چاہیے اُسکی تقریباً نصف آبادی اُردو بولتی اور سمجھتی ہے جس کی وجہ سے دوسری زبانون سے جتنی کتابین یا چیزین ترجمہ ہوتی ہین اکثر اُردو ہی مین ہوتی ہین۔ اِن ترجمون کا سلسلہ ایک مدتِ دراز سے اُردو مین جاری ہے جن کی بدولت اُردو مین اتنا وسیع اور غیر محدود لٹریچر پیدا ہو گیا ہے کہ اُسے تکمیل کے ساتھ جمع کر لینا کسی بڑی لائبریری کے بھی امکان مین نہین ہے۔ بنگالی۔ مرہٹی۔ گجراتی۔ اور تلنگی زبانون مین بھی ترجمہ ہوے ہین۔ مگر اُردو کے مقابل بہت کم۔ اور اتنے ہین کہ اُنکی مجموعی تعداد اُردو ترجمون کے عُشر عشیر کو بھی نہین پہونچ سکتی۔ اور اس کی وجہ بھی ظاہر ہے۔ جہان تک خاص اُردو کی قلمرو ہے اُس مین اُن زبانون کو کوئی جانتا بھی نہین اور اُنکے خاص رقبے مین اُردو پوری طرح حکومت کر رہی ہے۔ بنگالی۔ گجراتی۔

مرہٹی اور تلنگی زبانون کے لٹریچر کو عظیم آباد سے پشاور تک کوئی جانتا بھی نہین مگر اُردو لٹریچر کی اشاعت جیسی لکھنؤ اور دہلی مین ہے اُسکے قریب ہی قریب کلکتہ۔ بمبئی - پونا - اور مدراس مین بھی ہو رہی ہے - اور اسی وجہ سے اُن زبانون کا دائرہ بہت ہی محدود ہے اور اُن مین ویسی علمی وسعت ہرگز نہین جیسی کہ اُردو مین ہے -

دنیا کی تمام زبانون کو سب سے زیادہ علمی فائدہ ترجمون ہی کے ذریعہ سے حاصل ہوا کیا ہے - کیونکہ ترجمہ کی معرفت جب نئے مضامین اور نئے خیالات کسی زبان مین آتے ہین تو اپنے لیے نئے الفاظ محاورات اور مصطلحات بھی پیدا کر لیا کرتے ہین جن سے زبان کو روز بروز وسعت حاصل ہوتی جاتی ہے - ہندوستان مین مختلف زبان بولنے والی قومین اور مختلف مذاق و اعتقادات و خیالات کے لوگ موجود ہین جن کی وجہ سے یہان کوئی ایک قومی اور ملکی اکاڈیمی نہین قائم ہو سکتی جیسی کہ فرانس مین نظر آتی ہے - جہان ایک ہی زبان بولنے والون اور ایک ہی مذاق رکھنے والون کی متحدہ کوششین فرنچ اکاڈیمی کے ذریعہ سے فرانسیسی لٹریچر کو یوماً فیوماً ترقی دلاتی رہتی ہین -

یہان سچ پوچھیے تو ایسی کسی اکاڈیمی کا قائم مقام صحیح معنون مین گورنمنٹ کا محکمہ ترجمۂ قوانین ہے - جس کے ذریعہ سے تمام قانون کے ترجمے برابر اُردو مین شایع ہوتے رہتے ہین - اور جو اپنی اشاعت کے ساتھ اُردو مین بہت سے نئے الفاظ نئے محاورے اور نئے مصطلحات پیدا کر دیتے ہیں اور وہ شایع ہوتے ہی ہر ادنی و اعلیٰ کی زبان پر جاری ہو جاتے ہین - جو کتابین گورنمنٹ کے ایما اور حکم سے اس محکمہ کے ذریعہ سے شایع ہوئی ہین - ان کو اشاعت کے ساتھ ہی جیسی مقبولیت اور تعمیم حاصل ہو جاتی ہے ویسی نہ کسی شاعر کے کلام کو نصیب ہو سکتی ہے اور نہ کسی ادیب کی عبارت کو - وہ ترجمے فوراً مستند تسلیم کر لیے جاتے ہین - عدالتون اور تمام حلقون مین برتنا شروع ہو جاتے ہین - فوراً اُن سے استناد کیا جانے لگتا ہے - اور اُن کا ہر لفظ چاہے بُرا ہو یا بھلا با محاورہ ہو یا بے محاورہ ایک ناخواندہ مہمان کی طرح زبان مین

زبردستی گھس پڑتا ہے۔

جہان تک مجھے تجربہ ہوا ہے ان قوانین کے ترجمون مین کثرت سے خلافِ محاورہ ترجمون کو مجبوراً قبول کر لیتے ہین۔ اور اُن پر حرف رکھنے کی جرأت نہین کرتے۔ جس کی وجہ سے ہمین یہ کہنے کا موقع حاصل ہے کہ خود گورنمنٹ کی مہربانی سے زبان بجائے سُدھرنے کے بگڑ رہی ہے۔ اور جس اکاڈیمی سے ہمین فائدہ پہونچنا چاہیے تھا اُس سے ہم ضرر اُٹھا رہے ہین

لوگ ان ترجمون کو عموماً قبول کر لیا کرتے ہین۔ اس سے یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ اُنھون نے ترجمون کو صحیح و با محاورہ سمجھ کے قبول کر لیا۔ بلکہ اصل یہ ہے کہ ضرورت مجبور کر کے اُن سے تسلیم کراتی ہے۔ ورنہ اس کی کوئی وجہ نہین کہ ہم جن غلطیون کے ایک جاہل بچے کی زبان پر بھی متحمل نہین ہو سکتے اُنھین غلطیوں کو سرکاری قوانین میں دیکھ کے برداشت کرین اور اُنھین ٹھنڈے دل سے قبول کر لین۔ خلاف محاورہ الفاظ کے مقبول ہونے کا اِس سے زیادہ کیا ثبوت ہوگا کہ نیل کوڈ (تعزیرات ہند) کے ترجمہ نے صدہا غیر مانوس اور زبان پر گران گذرنے والے لفظون اور لغتون کو چند ہی روز مین بالکل مانوس بنا دیا۔ حالانکہ اُن کی جگہ زیادہ سلیس۔ خوبصورت اور با محاورہ الفاظ استعمال کیے جا سکتے تھے۔

خیر وہ تو ایک گذری ہوئی بات تھی جس کا اب کوئی علاج نہیں۔ مگر غضب تو یہ ہے کہ آج بھی جبکہ اُردو لٹریچر بہت ترقی کر گیا ہے، سرکاری قوانین کے ترجمون مین بے احتیاطی برتی جا رہی ہے۔ اس مین شک نہین کہ اِن ترجمون کا غلط اور خلاف محاورہ ہونا سخت اعتراض کے قابل ہے۔ یہ غلطیان کسی اور مصنف یا رسالہ سے ہوتین تو چندان قابل لحاظ نہ تھین۔ مگر چونکہ ایسے سرکاری محکمہ سے ہوتی ہین جسکا ہر ہر لفظ پبلک کو مجبوراً تسلیم کرنا پڑتا ہے اس لیے کسی طرح قابل درگذر نہین۔ گورنمنٹ کا فرض ہے کہ اس محکمہ کی طرف خاص توجہ کرے۔ اور سوا لائق و مستند زبان دانون کے اور ایسے تعلیم یافتہ لوگون کی جن کی مادری زبان اُردو ہو اور کسی کے ہاتھ مین ایسی ذمہ داری کا کام

نہ دے - کیونکہ اگر یہی بے پروائی چند روز اور رہی تو یہ محکمہ بجائے نفع کے اُردو کو سخت ضرر پہونچا دے گا - اور اُس کی غفلت سے ہماری زبان بگڑ جائیگی -

فی الحال چونکہ صوبۂ بہار کے لائق و فائق بزرگ آنریبل مسٹر علی امام لا ممبر مقرر ہوے ہین جن مین نہایت اعلیٰ درجہ کا لٹریری ذوق بھی ہے لہذا اُنکی ذات سے ہمین کامل امید ہے کہ وہ اس جانب خاص توجہ فرمائین گے - اور سرکاری قوانین کے ترجمون کے متعلق ضروری اصلاح فرما کے وہ ہماری زبان اور ہمارے ملک پر خاص احسان فرمائین گے -

ہم مسلم لیگ اور ایجوکیشنل کانفرنس کے صیغۂ ترقی اُردو کو بھی اس اہم ذمہ داری کی طرف توجہ دلاتے ہین - امید ہے کہ اس بارۂ خاص میں وہ سرکار مین ہمارا ریپریزنٹیشن کرین گے - اُردو کانفرنس جس نے بیدار مغزی سے کام لینا شروع کیا ہے اُس کے لیے اِس جانب توجہ کرنے کا پورا موقع ہے - اور اگر اُس نے اِس شکایت کو رفع کرا دیا تو وہ اپنی زبان پر بہت بڑا احسان کریگی اور اُردو کو ایک ایسی مضرت سے بچا دے گی جس سے بچانے کی سخت ضرورت ہے -

## ہمارا جدید ناول

ناول یوسف و نجمہ جو ایک مدت سے ناتمام و ناقص پڑا ہوا تھا، پورا ہو گیا۔ اور اس کا فیصلہ پبلک کے ہاتھ ہے کہ انجام کیسا ہوا؟ اور اُسکی حالت کیا حالت رہی؟ جہان تک ہم سمجھتے ہین ناظرین نے اس انجام کو پسند کیا ہوگا - اور جو کچھ اس مین ہوا وہ اُنکے مذاق اور اُنکی خواہشون کے موافق ہو گا -

نئے ناول کے متعلق ہم کچھ زمانے تک متردد رہے کہ کس تاریخ اور کس عہد کو اختیار کریں - بعض حضرات کی خواہش تھی کہ غدر کا زمانہ اختیار کیا جائے - اور اُس وقت کی مصیبتوں کی تصویر دکھائی جائے - بعض احباب کی رائے ہوئی کہ ہندوستان ہی کی پرانی تاریخ مین سے کوئی زمانہ منتخب کر لیا جائے - دو ایک دوستون نے پھر یورپ کی سیر کرنی چاہی - اور فرمایا کہ دولت عثمانیہ کی تاریخ

مین سے ایک اچھا اور دلچسپ پلاٹ اخذ کر لیا جائے۔ لیکن ہم نے جہان تک غور کیا ان مین سے کسی مشورے پر عمل کرنے کے لیے ہم ابھی تیار نہ تھے۔

نئے تعلیم یافتہ گروہ کا خیال ہے کہ ہماری موجودہ زندگی اور ابنائے وطن کی مروجہ معاشرت پر ناول لکھے جانے چاہیین۔ جیسا انگریزی مین ہو رہا ہے۔ مگر ہمارے خیال مین یہ اُنکی ناتجربہ کاری ہے۔ بیشک انگلستان اور ممالک یورپ مین اکثر ناول ایسے ہی ہوتے ہین اور وہان وہی عنوان دلچسپ رہتا ہے۔ مگر ہندوستان کی پبلک مین جہان تک میرا تجربہ ہے یہ عنوان بالکل دلچسپ نہین ہو سکتا۔ افسانون مین انسان اپنی زندگی کے اعلیٰ اور کامیابی کے واقعات کو ڈھونڈھتا ہے۔ اور ناکامی وٹریجڈی بھی پسند آتی ہے تو اُسی عہد کی جبکہ اپنے حالات مین کامیابی ومقصدوری کی صورتین نظر آیا کرتی تھین۔ جس طرح ہر انسان اپنے جوانی کے واقعات کو زیادہ پسند کرتا اور مزے لے لے کے کہتا اور سنتا ہے اُسی طرح قومین بھی اپنے عروج وکمال اور اوج واقبال کے واقعات کو زیادہ پسندیدہ خیال کیا کرتی ہین۔

یورپ والون کو دنیا کی ساری عمر مین اپنا ہی موجودہ دَور کامیابی وکامرانی اور ترقی وعروج کا دَور نظر آتا ہے۔ اور اسی لیے وہ اپنی گذشتہ زندگی کے عوض موجودہ زندگی کو زیادہ پسند کرتے اور قومی عمر کے اسی حصہ پر فخر وناز رکھتے ہین۔ ایسی حالت مین اگر اُن کے ناول موجودہ سوسائٹی کے واقعات سے لبریز ہوتے ہین تو کوئی تعجب کی بات نہین۔ بلکہ بالکل بجا ہے۔ بخلاف اُنکے ہم اہل ہند ہندو ہون یا مسلمان بلکہ مین کہون گا کہ جاپان والون کے سوا سارے اہل ایشیا، اس مین عرب ہون یا تُرک، ایرانی ہون یا ہندی یقین کر رہے ہین کہ ہمارے اوج وعروج کا زمانہ گذر گیا۔ اور فی الحال ہم ایک نکبت وپستی کی زندگی مین مبتلا ہین۔ پھر ایسی حالت مین ہم پوچھتے ہین کہ اُنھین اپنی موجودہ زندگی مین لطف آئے گا یا اوج واقبال کی زندگی مین؟

اور ہماری اس ذلت وپستی کی زندگی مین رکھا ہی کیا ہے جس مین ہمین یا کسی کو مزہ آئے گا؟ اولوالعزمی وبلند حوصلگی ہم مین نہ ہے اور نہ ہو سکتی ہے۔

بڑے اہم معاملات ملکی و قومی نہ ہم کر سکتے ہین اور نہ ہمارے ہاتھ مین ہین۔ تعلیم و قابلیت ہم مین نہایت کم درجے پر ہے۔ ہماری عورتین جاہل اور نادان ہین۔ اور سوا پستیِ خیال کے اُن سے نہ کوئی علمی کام ہو سکتا ہے اور نہ کوئی بڑا اہم ملکی کام۔ شریف گھرانون مین ہمارے یہان عشق ناجائز ہے۔ عقد سے پہلے مرد و عورت مین کوئی رابطہ نہین قائم ہو سکتا۔ اور ہو تو ناجائز ہے۔ سچ یہ ہے کہ ہم مین سوسائٹی ہی نہین جس پر یورپ کے ناولون کی بنیاد قائم ہوتی ہے۔

رہیں چند معمولی باتین۔ پیدا ہونا۔ کھیل کود کے بڑا ہونا۔ کچھ دنوں اُستاد کے سامنے بیٹھ کے محض بے نتیجہ اپنا اور اُس کا بھیجا خالی کرنا۔ شادی کرنا نہین بلکہ دوسرون کے ہاتھون شادی کا ہو جانا۔ اور چند دنون تک روٹی کی فکر مین مبتلا رہ کے اور زمانہ کی سختی و سُستی برداشت کر کے مرجانا ہماری موجودہ زندگی کا خلاصہ ہے۔ اس مین اور ایک جانور کی زندگی مین بہت ہی تھوڑا فرق ہے اور ہم نہین سمجھ سکتے کہ ان واقعات مین کسی کو کیا لطف آئے گا؟

موجودہ سوسائٹی کے شوق کی برکت سے اُردو مین ایسے بھی ناول لکھے گئے ہین۔ جن مین کبھی کوئی شریف زادی کسی اور کے گھر مین ڈولی سے اُتروا دی گئی ہے۔ کبھی کسی نے کسی مہ جبین بہو بیٹی کو کھڑکی سے جھانکتے یا گاڑی کی جھلملیون سے آنکھیں ملاتے دیکھ لیا ہے اور عاشق ہو گیا ہے۔ پھر اُس کے گھر سے نکالنے کی کوشش کی ہے۔ اور آخر اُسے خراب کیا ہے۔

ایسے ناولون کی نسبت ہم نہین جانتے کہ وہ سوسائٹی کی تصویرین ہین یا اُن کے ذریعہ سے سوسائٹی اور زیادہ بدنام و رسوا کی گئی ہے۔ اُن مین اخلاق کا سبق دیا گیا ہے یا بد اخلاقی سکھائی گئی ہے۔

سچ یہ ہے کہ ہماری زندگی اس قابل ہی نہین کہ ناول کے صفحون پر لائی جائے اور جو کچھ اس سوسائٹی مین ہے اگر دکھایا جائے گا اُس سے سوا اسکے کہ ہم اپنی ذلت و تباہی کو عالم آشکارا کر دین اور کچھ نہ ہوگا۔ ان کو پڑھ کر غیر ہم پر ہنسین گے اور ہم اُن سے جو سبق حاصل کرین گے وہ بُہین اور ذلیل دیت کرے گا۔

اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ موجودہ مذاق پبلک کو پسند بھی نہین آ سکتا

کیونکہ اُسی اصول کے مطابق جو ہم اوپر بیان کر آئے ہین ہمارے ہم وطنون اور ہم قومون کو اپنی قومی زندگی کے اُسی حصہ کے واقعات مین مزہ آسکتا ہے جو کامیابی و عروج کا زمانہ تھا۔ اور نصیحت و عبرت کے لیے بھی ہم اُنھین اُنکے اوج و عروج کے کارنامے دکھائین تو شاید وہ زیادہ متنبہ ہون گے۔

ہندوستان کے لیے اہل یورپ کے مذاق کے ناول نہیں چاہیے۔ بلکہ "رومانس" چاہیے جن مین اُنھین کے کسی اگلے ہموطن یا ہم مذہب کی اعلیٰ کارگزاریاں دکھائی گئی ہون اور جن کے ذریعہ سے اُنھین اپنا اگلا علم و فضل اور اوج و عروج یاد دلایا گیا ہو۔

ہم نے بھی دو ایک ناول موجودہ سوسائٹی دکھانے کی کوشش مین لکھکے شایع کیے تھے۔ مگر پبلک کو اُن مین ہرگز اتنا مزہ نہین آیا جتنا کہ ملک العزیز ورجنا۔ فتح اندلس۔ ایام عرب۔ اور فردوس برین وغیرہ وغیرہ مین آیا۔ اور اسی خیال سے ہم ہمیشہ ناول کے لیے اگلے عہد کا کوئی واقعہ ڈھونڈھ لیا کرتے ہین۔ اور اس مین موجودہ لٹریچر کے موافق کچھ مشرقیت ہوتی ہے اور کچھ مغربیت۔ حتی الامکان دلچسپی پیدا کر دیا کرتے ہین۔ اور ہمین اب یقین ہوگیا ہے کہ جس طرح ہمارا موجودہ لٹریچر مغربی و مشرقی انشاپردازی کا مجموعہ ہے اسی طرح ہمارے ناولون کو بھی ایسا ہی ہونا چاہیے کہ اُن مین کچھ ایشائیت ہو اور کچھ یوروپیت۔ نہ وہ بالکل ایسی بے سروپا کہانیان ہون اور نہ انگلش گھرون کی تصویر دکھانے والے ناول۔

فی الحال ہم نے کوئی خیالی پلاٹ نہین بنایا۔ بلکہ ایک ایسے عاشق عرب کا قصہ ناول کے پیرایہ مین لکھنا شروع کر دیا ہے جس کے نام سے ہندوستان کے لوگ تو بہت کم واقف ہین مگر عرب کے لٹریچر مین اُس کی حد سے زیادہ زیادہ شہرت ہے۔ عشاق عرب مین سے مجنون عامری اور اُس کی معشوقہ لیلیٰ کا نام فارسی اور اُردو نظم کا عنصر اعظم بن گیا۔ مگر قیس بن ذریح عذری اور اُسکی معشوقہ لُبنیٰ کے حالات سے لوگ بالکل ناواقف ہین۔ حالانکہ عرب مین ان دونون نامون کو لیلیٰ مجنون کے نامون سے کم شہرت نہین حاصل ہے۔

قیس بن ذریح کا کلام عربی لٹریچر میں کثرت سے موجود ہے۔ اس کے واقعات مورخین نے تفصیل کے ساتھ بیان کیے ہین۔ اور شعرائے اُس کے سوز عشق سے اپنے عاشقانہ کلام مین گرمی پیدا کی ہے۔ اس کا زمانہ صحابۂ کرام کا درمیانی زمانہ ہے۔ حضرت عثمان ذی النورین اور حضرت علی مرتضیٰ کی شہادتون کو اُس نے دیکھا نہین تو سُنا تھا۔ اور اسلام کے اُس ابتدائی عہد پُر فتن مین تھا جبکہ حضرت رب العزت نے خیر القرون کے برگزیدہ لوگون کو آزمائش کی مصیبت مین مبتلا کر دیا تھا۔ لیکن اپنے عشق کے جوش سے اُس نے اُس عہد کے جھگڑون کی طرف توجہ نہین کی اور لبنیٰ کی یاد مین رویا کیا۔ اس کو سب سے بڑی فضیلت و شرافت یہ حاصل تھی کہ حضرت امام حسین علیہ السلام کا رضاعی بھائی تھا۔

ممکن تھا کہ اس موقع پر ہم اُسکے مختصر حالات بھی بیان کر دیتے لیکن نہین۔ اس سے ہمارا ناول بے مزہ ہو جائے گا۔ اور واقعات کے معلوم کرنے کا جو شوق دلون مین پیدا ہوا کرتا ہے سرد پڑ جائے گا۔ لیکن اتنا اطمینان دلاتے ہین کہ اس ناول مین جو واقعات بیان کیے جائین گے مجموعی طور پر سچے اور مطابق واقعہ ہون گے۔ ہان ناول کی ضرورت سے تفصیلی صحبتون اور اور صحبت کی باتون مین تصرف اور اضافہ کرنے سے مجبوری ہے۔ کیونکہ بغیر اسکے نہ ناول ناول ہو سکتا ہے اور نہ قصے مین مزہ آ سکتا ہے۔

## ہمارا لٹریچر

اُردو زبان کی تاریخ پر عمدہ طور پر غور ہو چکا۔ اور اُس کی اگرچہ اُسی زمانے مین بنا پڑ گئی جبکہ مسلمانون کا قدم پہلے پہل ہندوستان مین آیا۔ مگر اس بات کو اکثرون نے تسلیم کر لیا ہے کہ زبان اُردو کے ایک ممتاز صورت اختیار کرنے کی تاریخ نسل تیمور کے پانچوین تاجدار ہند شاہجہان کے عہد سے شروع ہوتی ہے حسب قاعدۂ فطرت اُردو چونکہ ابتدائً صرف اخلاقی صحبتون اور رنج کی

دلچسپیوں مین مزے دکھارہی تھی۔ لہذا عموماً ابتدائی شعرائے اُردو یا اُردو کے بچپن کے قدردانون نے علمی اہم ضرورتون مین اس گھریلو زبان سے کچھ کام نہین لیا۔

یہ ظاہر ہے کہ ادھر دو تین صدی پہلے تک کا زمانہ اسلام کا آخری دَور تھا۔ ایسے لوگ نہین رہے تھے جو کسی بچے کے تیور دیکھتے ہی اُسکے ہونہار ہونے یا نہ ہونے کا اندازہ کرلیتے۔ اور اسی غلطی نے عرصے تک اُردو کو کسی قسم کی معتد بہ وقعت نہ حاصل کرنے دی۔ اور کیونکر ہوتا۔ تقدیر نے تو یہ نیکنامی نا تحان مغرب کی قسمت مین لکھ دی تھی۔ بس یہی ہوا۔ برٹش حکومت نے اُردو کو عدالت کی کرسی تک نہین پہونچایا۔ بلکہ یون کہنا چاہیے کہ خاک سے اُٹھایا اور آسمان پر پہونچا دیا۔ مگر دیکھنا یہ ہے کہ قبل اسکے کہ انگریز اس زبان مین اپنا بابرکت ہاتھ لگائین اُردو کی کیا حالت تھی؟ کیونکہ انگریزون نے اُردو کی قدرومنزلت بڑھانے مین چاہے جس قدر مبالغہ کیا ہو۔ مگر اس مین شک نہین کہ مسلمان اپنی تنہا کوششون سے اس زبان کو بہت مضبوط اور شایستہ بنا چکے تھے۔ انگریزون کو مسلمانون کے ہاتھ سے یہ زبان نفس ایک زبان ہونے کی حیثیت سے پوری اور کمال کے درجے پر پہونچی ہوئی ملی۔ لہذا ظلم ہوگا اگر اُردو کی اصلیت اور ترقی پر بحث کرتے وقت مسلمانون کی کوششین قدردانی کی نظر سے نہ دیکھی جائین۔

ظاہر ہے کہ اُردو کا پہلا وطن دہلی ہے۔ اور ترقی کی دنیا مین دہلی کی جو رفتار رہی وہی رفتار زبان اُردو کی رہی۔ شاہجہان اور عالمگیر کے زمانے البتہ ترقی کے زمانے تھے۔ مگر اُن دنون گویا اُردو کا عالم ہیولانیت تھا۔ شایستہ اور لائق صحبتون مین کوئی اُردو کی بات بھی نہ پوچھتا تھا۔ ہان بعد کے دَور اپنی ہمت اور طاقت کے موافق اُردو کی قدر کرتے رہے۔ اگرچہ طوائف الملوکی اور بے انتظامیون نے دہلی کو اس قابل ہی نہین رکھا تھا کہ وہ اُردو کے ایسے ایک آزاد طبع اور فارغ البالی چاہنے والے بچے کی پرورش کرسکے۔ مگر باوجود اس ناقابل ہونے کے اہل دہلی سے اُردو کی ترقی مین جو جو کوششین ظاہر ہوئین

قابل تحسین ہین۔ مگر افسوس ان کوششون کی بھی دہلی کبھی قدر نہ کر سکی۔ دہلی مین جتنے نامور اور معجز بیان شعرا ہوے۔ زمانے نے اُن کا قدم بھی وہان نہ جمنے دیا۔ میر۔ سودا۔ انشا۔ یہ لوگ ایسے نہ تھے کہ اگر دہلی مین ذرا بھی صلاحیت ہوتی تو انھین اپنی شہر پناہ سے بھی نکلنے نہ دیتی۔ سودا جنھین وطن سے بڑی محبت تھی۔ اور اُن کے ابتدائی تیور کہ رہے تھے کہ دلی چھوڑ کر کہین نہ جائین گے۔ مگر وہان کی نا قدردانیون سے آخر اُنکے استقلال مین بھی فرق آگیا۔ ان تمام باتون سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اُردو کو صرف وطن ہونے کے سبب سے دلی کے ساتھ ایک قسم کا اُنس تھا۔ ورنہ دلی والون مین اسکی ترقی کے متعلق کوئی صلاحیت نہ تھی۔ اگر بعض پچھلے شاہان دہلی شعراے اُردو کی قدردانی کی طرف متوجہ بھی ہوے تو اُسوقت زمانہ اُنکے خلاف تھا۔ اپنی حیثیت سے اُنھون نے ہمت کیا۔ مگر اصل مین پوچھیے تو کچھ نہ تھا۔ خلاصہ یہ کہ اُردو کو جہان تک تعلق دلی سے رہا وہ فلسفیانہ طور پر باعث تنزل ہو سکتا ہے۔ نہ باعثِ ترقی۔ کیونکہ خود دہلی کی حالت رو بہ تنزل تھی۔

یہی سرد مہری اور دلی کی یہ بے استطاعتی دیکھ کے اُردو کو بھی آخر دلی چھوڑنی ہی پڑی۔ لکھنؤ کا دربار اگلے شاہان دہلی کے مقابلے مین چاہے کتنا ہی چھوٹا ہو مگر اُس زمانے کے شاہان دہلی کے دربارون سے بدرجہا بڑھا ہوا تھا۔ زمانہ تصدیق کر رہا تھا کہ جو دلی سے جاتا ہے لکھنؤ مین ہاتھون ہاتھ لیا جاتا ہے۔ کمالون کی قدر ہوتی ہے اور طبع آزمائیون کی داد دی جاتی ہے۔ اُردو کے وہ تمام لائق اور سخن سنج شعرا جن کی گود مین اُردو پرورش پا رہی تھی اپنے ہونہار بچے کو بغل مین دبائے ہوے لکھنؤ آئے۔ جہان اُنکے استقبال کے شوق مین ہر امیر و غریب کی آنکھین بچھ گئین۔ لکھنؤ پہونچکے اس بچے نے آنکھ کھولی۔ دیکھا تو دلی کے خلاف جہان تجارت پیشہ لوگون کو اپنے لین دین سے اسکی طرف متوجہ ہونے کی مہلت نہ تھی۔ یہان کی تمام صحبتین اطمینان اور فراغت سے طبع آزمائی مین مصروف ہین۔ فی الحقیقت ایک ایسی زبان کے لیے جو ترقی کرنا چاہتی ہو۔ یہ صحبتین نہایت عمدہ مربی ہو سکتی تھین۔ اُردو

کو سبھوں نے قدر و منزلت سے قبول کیا۔ اور اس بچے نے کچھ اس فصاحت و بلاغت سے اپنے ساتھ تمام شہر کی زبان کھول دی کہ گویا یہی بچہ لکھنؤ کے ہر ہر گھر میں بلبل ہزار داستان کی طرح چہک اٹھا۔

اب یہ دیکھنا ہے کہ لکھنؤ کی اُن دنوں کیا حالت تھی۔ اور باعتبار ترقی اسکی کیا رفتار تھی۔ لکھنؤ اگر ترقی نہ کرتا تھا تو تنزل بھی نہیں کر رہا تھا۔ اُسکا دربار ایک حالت پر ٹھہرا ہوا تھا۔ یہاں کے وزراء کے نائب بھی ایسے حوصلے اور ایسی مقدرت رکھتے تھے کہ خود پچھلے شاہان دہلی بھی اُن کی حوصلہ مندیوں کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے۔ جو ماہوار رقم بادشاہ دہلی کو ملتی تھی وہ یہاں کی بہت سی چھوٹی چھوٹی سرکاروں کا خرچ تھا۔ لکھنؤ کو جو یک بیک زوال ہو گیا اُسکی وجہ لکھنؤ کا تنزل نہ تھا۔ بلکہ یہاں کے بادشاہوں کی غفلتیں اور طفلانہ حرکتیں یا انگریزی قوت کا یک بیک بڑھ جانا تھا۔ الغرض صاف ظاہر ہے کہ شعر و سخن کی قدردانی اور اُردو کی تربیت میں دہلی لکھنؤ کا ہرگز مقابلہ نہ کر سکتی تھی۔ لہذا اُردو اگرچہ دلی میں پیدا ہوئی۔ مگر اس کی ترقی۔ اُسکا نشو و نما۔ جتنی باتیں ہیں سب لکھنؤ میں ہوئیں۔ اُردو پر دہلی کے جسقدر احسان ثابت کیے جائیں۔ مگر لکھنؤ کے احسانات اُن سے بڑھے ہی تسلیم کرنا پڑیں گے۔

یہ تو نفس زبان اُردو کی بحیثیت زبان تاریخ تھی۔ باقی رہے خیالات جو اس زبان کے ذریعہ سے ظاہر کیے گئے ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ دہلی والے عموماً قدیم سے دلی جذبات کے اُبھارنے اور سحر کا سماں دکھانے کی طرف متوجہ رہے۔ اور تھوڑے بہت اب بھی ہیں۔ بخلاف لکھنؤ والوں کے جو ہمیشہ سے بلند پروازی اور مضمون آفرینی کی طرف جاتے ہیں۔ اس محل پر ہم دہلی کے رنگ کو لکھنؤ کے خیالی معرکہ آرائیوں پر ترجیح دیتے ہیں۔ اور ہم پر کیا منحصر ہے انگریزی جو جو ترقی کرتی جائے گی دلی والوں کا رنگ ہر دلعزیز ہوتا جائے گا انگریزی تعلیم سے شکسپیر اور گولڈ اسمتھ کے پر درد رنگ سے دلوں کو ایک خاص قسم کا لگاؤ ہو جاتا ہے۔ اور انسان اُسی قسم کا رنگ ہر جگہ ڈھونڈنے لگتا ہے۔ اُردو کی دنیا میں ایسے شخص کو صرف دلی والوں کے شاعروں میں ایک

مذاق کی کچھ پھیکی پھیکی باتین بھی نظر آجاتی ہین - مگر لکھنؤ والون کی نازکخیالیون
مین اُسکو ایسی بات بھی نہین نظر آتی - اور اسی سبب سے دلی کی شاعری لکھنؤ
کی شاعری کو اب کسی قدر زک دینے لگی ہے - لیکن اول تو اس سے دلی والون
کی زبان کو ترجیح کا کوئی موقع نہین مل سکتا - دوسرے جو خیال اب مین ظاہر کرتا
ہون اُس سے ہر صاحب انصاف تسلیم کرلے گا کہ یہ امر بھی لکھنؤ والون کے
لیے ایک ایسی حجت ہے جس کی بنا پر وہ اپنی زبان کی خوبیون کا سب سے
اعتراف کرالین -

شاعری کا قاعدہ ہے کہ فطرتی طور پر ہر زبان مین خودبخود پیدا ہوجاتی
ہے - شاعری جس زبان مین پیدا ہوتی ہے اُس زبان کے علمی اور مضبوط زبان
ہونے کا انتظار نہین دیکھتی - مگر ہر زبان کی ابتدائی حالت مین اُس زبان کے بولنے
والون کا مذاق چونکہ سیدھا سادہ ہوتا ہے اس وجہ سے اسکے پہلے شعرا اُنھین
چیزون اور اُنھین خیالات سے کام لیتے ہین جو بالکل سامنے کے پیش پا
اُفتادہ ہین - اور قدرتی طور پر بلا ارادہ اُنکے کلام سے نیچر کی جھلکیان نظر آنے
لگتی ہین - مگر وہ زبان جو جو علوم و فنون اور قواعد و ضوابط کی دنیا مین قدم
رکھتی جاتی ہے شعرا اور زبان دانون کا مذاق بھی بدلتا جاتا ہے - جن لوگون
نے عربی کے پہلے اور پچھلے کارنامے دیکھے ہون گے اُنھین اس خیال کے
تسلیم کرلینے مین ذرا عذر نہ ہوگا - جاہلیت کے کلام مثلاً سبعہ معلقہ اور دیوان
حماسہ کے مرثیون کے سامنے دیوان متنبی یا دیگر مولدین کے کلام کو لاکے رکھیے تو
معلوم ہو کہ پچھلے شعرا صرف علوم کی چاشنی پاکے کہان سے کہان جا پڑے ہین -
یہ بات کچھ عربی ہی پر منحصر نہین - دنیا کی تمام زبانون کی ابتدائی اور انتہائی حالت
کا جب اندازہ کیجیے گا صاف معلوم ہوجائے گا کہ علوم نے بے تکلف نیچرل
مذاق کو تدریجاً کس قدر بدل دیا ہے - ہان انگریزی زبان کی شاعری اس سے
مستثنے ہے - کیونکہ انگریزی جو جو ترقی کرتی گئی وہ وہ اُس کا نیچرل مذاق اور
نکھرتا گیا - اور انگریزی شعرا روز بروز زیادہ جلا دیتے گئے - اس کی وجہ یہ تھی کہ
انگریزون نے شاعری کی ماہیت پر غور کرکے فیصلہ کرلیا تھا کہ شاعری صرف

انسان کے دل پر اثر ڈالنے اور واقعے کی تصویر دکھا دینے کا نام ہے۔ اسی خیال نے نہ انھیں علم کے عالیشان چو منزلوں پر چڑھنے دیا اور نہ فنون کی پیچیدہ بھول بھلیوں میں قدم رکھنے دیا۔ مگر اُردو شعرا نے شاعری کا کوئی مسلّم الثبوت اصول نہیں قرار دیا تھا۔ لہذا اُردو انگریزی کی طرح ترقی السنہ کے عام قاعدے سے نکل نہیں سکتی تھی۔

یہ قاعدہ کلیہ بیان کر کے ہم صاف صاف کہتے ہیں کہ اُردو جب تک دہلی میں رہی۔ بچہ تھی۔ اُسکے شعرا اپنی ٹوٹی پھوٹی بچوں کی سی زبان میں بچوں ہی کے سیدھے سادے خیالات ظاہر کرتے تھے۔ مگر لکھنؤ میں آنے کے بعد اُردو نے ترقی کی علمی اور اخلاقی دنیا میں قدم رکھا۔ یہاں اُس کی تدریجی ترقی اور اصلاح کے ساتھ شعرا کے خیالات میں بھی حسب قاعدہ بلند پروازی اور نازک خیالی پیدا ہو گئی۔ قطع نظر اسکے جن لوگوں نے انگریزی علم عروض اور قواعد شعر و سخن کو غور سے دیکھا ہے وہ بخوبی سمجھ سکتے ہیں کہ اُردو نظم میں جس قدر سختی کی گئی ہے اُسی قدر انگریزی میں سہولت سے کام لیا گیا ہے۔ اُردو شاعری میں صدہا قیدیں اور ہزارہا قسم کی پابندیاں ہیں اور ترقی کرتی جاتی ہے۔ بخلاف اسکے انگریزی میں بہت کم قیدوں کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ اس سے زیادہ کیا ہوگا کہ باوجود اس ترقی کے اب تک انگریزی میں قافیہ کی ضرورت نہیں۔ اور اُردو میں جب تک قافیہ کی پابندی نہ ہو شعر ہی نہیں ہو سکتا۔ اُردو میں غزل اس قدر سخت چیز ہے جس کی نظیر انگریزی کیا معنی عربی میں بھی نہیں مل سکتی۔ اب غزل کی قیود کا لحاظ کر کے اُردو کے مقابل میں انگریزی نظم کو دیکھیے تو کس قدر آسانی معلوم ہوتی ہے۔ ہمارے مشہور نیچرل مذاق کے مجدّد جناب حالی انگریزی رنگ کی طرف جھکے تو مجبوراً اُنھوں نے اپنے آپ کو عموماً نظم اُردو کی قیود سے آزاد کر لیا۔ یہ کون کہہ سکتا ہے کہ حالی اصول شعر سے واقف نہیں۔ مگر اصل یہ ہے کہ ان مجبوریوں نے اُنھیں قدیم شاعری کی تقلید سے الگ کر دیا۔

نفس زبان کے متعلق ہم نے جو لکھنؤ والوں کے حق میں فیصلہ کر دیا ہے اس دھوکے میں وہ یہ نہ سمجھ لیں کہ اُن کا کلام قابل نکتہ چینی ہی نہیں۔ اپنے خیالات

کی نسبت انکو دہلی کے شعرا سے سبق لینا چاہیے - لکھنؤ والے کچھ ایسے زلف و
کاکل اور بے مزہ ملبند پروازیون مین پڑ گئے ہین کہ انکی شاعری روز بروز بیکار
اور فضول ہوتی جاتی ہے - اگرچہ اس زمانے مین کچھ لوگ ایسے پیدا ہو گئے ہین
جن کو میر اور مومن کے پُر درد مذاق کی طرف توجہ ہے - مگر عام شعرائے لکھنؤ ابھی
اپنے اُسی رنگ پر ہین - اگرچہ زبان کے اعتبار سے لکھنؤ کو بیشک اپنے حریف
دہلی والون پر ترجیح ہے مگر اُن کے پھیکے مذاق نے ایسی خرابیان پیدا کر دی ہین کہ
آج لکھنؤ والون کے دیوان عام نگاہون مین بے مزہ ہوتے جاتے ہیں اور دہلی
والون کا کلام ایک بنا بی کے اثر کے ساتھ ہر شخص کو مزا دے جاتا ہے - مگر
اس سے یہ نتیجہ نکالنا ظلم ہوگا کہ دہلی والون نے نفس زبان کے لحاظ
سے کچھ کیا ہی نہین - اگرچہ زبان اُردو کو آخر زمانے مین لکھنؤ سے خاص تعلق
ہو گیا تھا - لیکن دہلی مین ابھی اسکا چرچا باقی تھا - مومن - غالب - اور ذوق
ایسے شعرا ہین جنھون نے ترقی زبان اُردو مین بہت کوششین کین - اُن کا
کلام آج لکھنؤ اور دہلی دونون شہرون کے اُستادان زبان کے نزدیک قبولیت
کی سند پا چکا ہے - ان لوگون کا کلام دیکھنے سے لوگ بخوبی سمجھ سکتے ہین کہ مومن خا
تو دہلی کے قدیم رنگ پر جا رہے تھے - انکی طبع آزمائیون نے زبان کو اُسی حالت
پر رکھا - مگر درد اور سوز و گداز پیدا کرنے کی حیثیت سے سچ پوچھیے تو اپنے وقت
کے گولڈ سمتھ تھے - جو بتیابیان اور عشق کی پُر جوش اُمنگین اُنکے کلام مین
نظر آتی ہین - اور کسی کے کلام مین ممکن نہین - غالب کی طبیعت مین ایجاد اور
جدت پسندی کا مادہ بہت تھا - علاوہ برین فارسی کی قدیم مذاق کی طرف
وہ بڑے ذوق و شوق سے متوجہ تھے - وہی بلکہ ژند کی زبان کی طرف وہ
موجودہ فارسی کو کھینچے لیے جاتے تھے - اور چونکہ اُس زبان مین نیچر اور
قدرت کے محسوس منظرون کی طرف زیادہ توجہ کی گئی ہے - اس لیے اُن مین
دو باتین کمال کی پیدا ہو گئیں - طبیعت کی اصلی جدت پسندی نے مضمون
آفرینی پیدا کی اور قدیم زبان ژند کے ذوق نے نیچرل خیالات پیدا کر دیے -
اگرچہ فارسی کی طرف زیادہ متوجہ رہنے سے اُنکی اُردو شاعری مین تھوڑا سا

نقص پیدا ہوگیا یعنی فارسی بندشون مین اعتدال سے بڑھ گئے۔ لیکن جو مذاق
اور جو خیالات اُنھون نے اُردو مین پیدا کیے اُس مین اپنا جھنڈا گاڑ دیا۔ اور
لکھنو والون کے عام رنگ سے علیحدہ ہوکر جس خوبصورتی سے غالب نے مضمون
آفرینی کے ساتھ نیچرل مذاق کو نباہا ہے وہ اُنھین کا حصہ تھا۔ اور اُس پر
دہلی والے جس قدر ناز کرین زیبا ہے۔ باقی رہے ذوق۔ صرف ذوق ایک شخص
ہین جو لکھنؤ والون کی طرح ترقی کی عام رفتار مین پڑ کے دھوکا کھا گئے۔ جو رنگ
شعرائے لکھنؤ نے اختیار کیا تھا وہی رنگ ذوق نے دلی کے آخر عہد مین اختیار
کیا۔ ان مین اور شعرائے لکھنؤ مین کوئی فرق نہ تھا۔ اگر تھا تو اُسی قدر جسقدر
ہر شاعر مین اپنے خاص طبعی جذبات کے لحاظ سے اور دوسرے شاعر مین ہوتا
ہے۔ خود لکھنؤ کے شعرا مین باہم ایسا ہی فرق نکل آئے گا جیسا کہ ذوق مین اور
لکھنؤ کے کسی شاعر مین ہو۔ مگر زمانے کی رفتار ترقی کے ساتھ شاعری کے مذاق
کے بدلنے کا جو ہم نے دعوے کیا ہے اُس کا اس سے زیادہ کیا ثبوت ہوگا کہ ذوق
جو نیچر کے رنگ کو چھوڑ کے مضمون آفرینی اور بلند پروازی کی طرف جھکے تو دلی
والون نے بھی اُن کی قدر کل شعرائے دہلی سے زیادہ کی۔ آج دلی کی زیادہ
آبادی ذوق کو اُستاد مان رہی ہے اور بیچارے غالب و مومن کا نام لینے
والے کم ہین۔ بس یہی تین شعرا ہین جنھین دلی کا سرمایۂ ناز کہنا چاہیے۔ اور گذشتہ
شعرا اگرچہ اُردو پر اُن کا احسان سب سے زیادہ ہے۔ مگر اُن کو لکھنؤ اور دہلی
دونون مقامون سے برابر کا تعلق تھا۔ اور اگر وہ دہلی کے لیے ذریعہ فخر ہین تو ہون۔
لکھنؤ کو اُن دنون اہل زبان ہونے کا دعوے نہ تھا۔ دہلی کی طرح لکھنؤ بھی اُنکے
عہد مین انھین پر ناز کر رہا تھا۔

اُردو شاعری اور اُردو زبان کی یہ سچی تاریخ تھی۔ اور اس سے صاف ثابت
ہوگیا کہ دہلی کو اُردو سے وطن ہونے کا اور لکھنؤ کو مقام نشو و نما و تربیت اور
ذریعۂ ترقی ہونے کا تعلق ہے۔ دہلی والون کو لکھنؤ کا احسان ماننا چاہیے تھا کہ جو ہونہار
بچہ اُن کے شہر مین پیدا ہوا تھا اُس کی وہ ذرا تربیت نہ کر سکتے تھے۔ لکھنؤ کے
روسا اور بادشاہون نے اُسے اپنی گود مین اُٹھا لیا اور پوری ترقی دلا دی۔ مگر تا

اسکے اکثر دیکھا گیا کہ حضراتِ دہلی اپنی تحریروں اور تصنیفوں کے اندر... لکھنؤ پر حملے کر جایا کرتے ہین۔ اگرچہ لکھنؤ کے شعرا جو ہمارے سرمایۂ ناز ہین۔ انکو ان رکیک حملوں کی ذرا پروا نہین ہوتی۔ مگر کچھ نہ کچھ لکھنا ضرور چاہیے تاکہ پبلک کو اصلی حالات بخوبی معلوم ہو جائین۔

لکھنؤ پر سب سے زیادہ عنایت جناب مولوی محمد حسین صاحب آزاد نے کی۔ اُنکی کتاب آبحیات بتا رہی ہے کہ اگر اُن کا بس چلتا تو وہ لکھنؤ کے مٹا دینے مین کوئی دقیقہ نہ اُٹھا رکھتے۔ شعرا کی سوانحعمری لکھتے وقت اُنھین یہ کس نے صلاح دی تھی کہ ناسخ و آتش کے حالات بھی لکھین۔ شاید صرف یہ غرض ہو گی کہ ابتدا سے آخر تک جتنے شعرائے اُردو ہوے ہین سب دلی کے تھے۔ صرف یہ دو شخص البتہ لکھنؤ کے ہین۔ مگر اُس مجمع کے آگے ان دو کا کیا شمار۔ اس دھوکے مین شاید کوئی ناواقف آگیا ہو تو آگیا ہو۔ ورنہ جاننے والے جانتے ہین کہ لکھنؤ مین ناسخ و آتش کے علاوہ بہت سے شعرا ہین جن کی وقعت ناسخ و آتش سے کسی طرح کم نہ تھی۔ بلکہ وہ زیادہ وقعت رکھتے تھے۔ خواجہ وزیر وزیر۔ میر وزیر علی صبا۔ رند۔ رشک۔ اسیر یہ سب لوگ ایسے تھے جن پر لکھنؤ کی شاعری کا دارومدار ہے۔ اُن کے دیوانوں کو دیکھ کے انسان ناسخ و آتش کو بھی بھول جاتا ہے۔ ہم یہ کہنا تو گستاخی سمجھتے ہین کہ ہمارے حضرت آزاد نے ان لوگوں کا کلام نہین دیکھا۔ مگر اُنکے حسنِ نیت کے ہم البتہ بہت بڑے معتقد ہو گئے۔ مثنوی کے اعتبار سے جو ناموری اور قبولِ عام قلق اور حکیم نواب مرزا شوق اور مصنف گلزارِ نسیم کو نصیب ہوئی اُس پر بہتوں کو رشک ہے۔ جناب آزاد نے لکھنؤ والوں کے ساتھ جو سلوک کیا تھا اُس کا نعم البدل اُنھین یہ ملا کہ دلی مین آج اُنکو کوئی نہین مانتا۔ چاہے اپنے گھر بیٹھے ادعائے اُستادی کیا کرین۔ مگر وہ دل شکستہ نہ ہون ہم اُنکے حسنِ عبارت کی داد دیتے ہین۔ اور لطف یہ کہ ہمارے جناب مولانا محمد حسین صاحب آزاد دہلوی نے اُردو کی پوری تاریخ لکھی اور ہر عہد کے تغیرات پر غور فرمایا۔ مگر اس کا خیال نہ کیا کہ سودا اور میر جس وقت دلی چھوڑ کے لکھنؤ آئے ہین اُسکے بعد سے دلی کو ترقی کا کوئی موقع نہ ملا۔ حالانکہ لکھنؤ ترقی کر رہا تھا۔ جس سے

لکھنؤ کی خوبیِ زبان کا عقلی نتیجہ نکلتا ہے۔

میرے نزدیک اب یہ امر بوضاحت ثابت ہو گیا کہ باعتبار زبان لکھنؤ کو دلّی پر۔ اور باعتبار مذاق و خیال دلّی کو لکھنؤ پر ترجیح ہے۔ زمانہ اب دُور دور کے مقامات کو ملا رہا ہے۔ لکھنؤ والوں کی باتیں روز دلی والے اور دلّی والوں کی پُردرد غزل خوانیاں لکھنؤ والے سُن لیا کرتے ہیں۔ ایسے وقت میں مناسب ہے کہ دلّی اور لکھنؤ والوں کی باہمی بحثیں اُٹھا رکھی جائیں اور دونوں مقاموں کے لوگ یوں اپنی مادری زبان کی اعانت پر کمر باندھیں کہ جس کو جس امر میں ترجیح ہو اُس سے دوسرا سبق لے۔ اگر لکھنؤ والوں کی زبان اچھی ہے تو دہلی والے اُن سے سیکھیں اور اگر دہلی والوں کا رنگ دلچسپ اور موثر ہے تو لکھنؤ والے اُنکی شاگردی اپنا فخر سمجھ کے اختیار کریں اور اپنے مذاق سخن کی اصلاح کریں۔

ہم نے یہ اپنی رائے ظاہر کر دی۔ ورنہ ہم کو نہ دہلی سے تعلق ہے اور نہ لکھنؤ سے۔ ہم سے جیسی عبارت بن پڑتی ہے لکھ لیتے ہیں۔ اس میں بھی کسی بات کا دعوے نہیں۔ ملک میں ایک سے ایک بڑھ کر لکھنے والا پڑا ہے۔ مگر پھر بھی اتنا کہتے ہیں کہ جو لوگ اُردو کے اہلِ کمال ہیں اُن کے نزدیک ہماری وقعت کچھ اُن لوگوں سے زیادہ ہی ہوگی جو خود بخود پکارتے پھرتے ہیں کہ ہم سے بڑھ کے لکھنے والا کوئی دنیا بھر میں نہیں۔

تمّت بالخیر

# فہرست مطبوعات ایس عبد الرشید اینڈ برادرز

## تاجران کتب اندرون لوہاری دروازہ لاہور

## تصنیفات خان احمد حسین خان

صاحب چیف ایڈیٹر شباب اردو لاہور

**سیرۃ احمدی**} حضور سرور عالم کے حالات میں یہ کتاب علامہ شبلی کی سیرت کے بعد لکھی گئی ہے۔ قیمت قسم اعلےٰ (۳ روپے) قیمت قسم دوم دو روپے ... (عـہ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| حسرت قیمت ... | عہ | گیتی آرا قیمت | ۱۲ر |
| شمع سحر ... | ۱۲ر | گلپھان ... | ۱۲ر |
| سرخ حرت ... | ۱۳ر | مکافات عمل ... | ۱۲ر |
| ہمرا و امرت سر | ۹ر | ابلیس و جمیلہ ... | ۱۲ر |
| پری بالو ... | ۱۲ر | دواہ قیمت ... | عـہ |

وہ عورت جس نے کر کے دکھایا قیمت ۱۲ر

| | | | |
|---|---|---|---|
| تقدیر بیگم قیمت ... | عہ | سوز قیمت ... | عہ |
| آپ بیتی ... | ۱۲ر | آہ ... | عہ |
| نازنین مہ جبین ... | ۹ر | آئینہ روزگار ... | عہ |
| پارۂ دل ... | ۱۲ر | درد ... | عـہ |
| گوشہ ... | ۸ر | سادھو کی کرتوت | ۸ر |

## مولانا محمد عبد الحلیم صاحب شرر لکھنوی کے

وہ مضامین جو دلچسپ دلکش اور بے نظیر ہیں

مضامین شرر یعنی عاشقانہ و شاعرانہ حصہ اول (عـہ) حصہ دوم قیمت (عـہ) حصہ سوم قیمت ...... (عـہ)
تاریخی و جغرافی مضامین حصہ اول قیمت ... (عـہ) حصہ دوم قیمت (عـہ) حصہ سوم قیمت .. (عـہ)
سیر رجال مشہور اکابر کے حالات قیمت (۳ روپے)
نامور خاتونوں کے سوانح عمری قیمت حصہ اول ایک روپیہ دس آنے (عـہ) حصہ دوم قیمت (عـہ)
جلد دلگداز ۱۸۸۷ء قیمت صرف ...... (عـہ)
جلد دلگداز ۱۸۸۹ء قیمت صرف ... (عـہ)

## تصنیفات شہ سدرشن صاحب

| | | | |
|---|---|---|---|
| صبح وطن قیمت | عہ | نیچرال بتیسی حصہ اول | عـہ |
| بے گناہ مجرم ... | عہ | ״ ״ حصہ دوم | ۱۲ر |
| عورت کی محبت | عہ | من کی موج ... | ۱۲ر |
| وجے سنگھ ... | عہ | سدا بہار کے پھول | ۱۲ر |

## نہایت عجیب و غریب متفرق لاثانی قابل دید نادر کتابیں

**مختصر تاریخ اسلامی**} مسلمان لڑکوں خاصکر لڑکیوں کے لئے اپنے آباؤ اجداد کی اسلامی تاریخ کا بنیادی پتھر قیمت حصہ اول ۸ر حصہ دوم ۹ر حصہ سوم ۱۰ر حصہ چہارم (عـہ) +

**سیرۃ النعمان**} مصنفہ علامہ شبلی نعمانی رح مرحوم جیسی یہ کتاب علامہ مرحوم نے اعلےٰ درجہ کی تصنیف فرمائی ہے۔ اور کروڑوں حنفی مذہب مسلمانوں کو امام اعظم اور اُن کے نامور اور ممتاز شاگردوں کے حالات اور مسائل سے آگاہ کیا ہے۔ ویسی نہ رہی تھی کیونکہ مختلف مطابع نے چھاپ کر ایسی ردی کر دی تھی کہ دیکھ کر دماغ پریشان ہوتا تھا۔ ہم نے اس کی نہایت عرقریزی سے صحت کی اور اس پر حاشیہ بھی تحریر کئے۔ اور دو قسم کے کاغذ پر چھپوائی۔ قسم اول دو روپے (عـہ) قسم دوم ...... (عـہ)

**بیاض آزاد**} مشاہیر شعرائے ہند کے کلام کا انتخاب لاجواب (مسلم آزاد مرحوم کا کیا ہوا) نہایت خوشخط شعر ترچھے لکھے ہوئے جلی قلم معلوم ہوتا ہے کہ شنگرف سے لکھی ہوئی۔ کتاب سامنے رکھی ہے۔ مولانا کا فوٹو بھی شامل ہے۔ قیمت صرف ایک روپیہ ...... (عـہ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مستقبل اسلام .. | ۵ر | تصویر عبرت ... | ۱۲ر |
| اسیفو یا مہدی ... | ۶ر | ذکر فتح اندلس ... | ۱۲ر |
| حسینہ ...... | ۶ر | یوسف پاشا ... | عـہ |

**سمرنا کا چاند**} مصنفہ مصور غم مولانا راشد الخیری دہلوی۔ اس کتاب کی مقبولیت اس سے ظاہر ہو سکتی ہے کہ پہلی بار چھپتے ہی اتنی جلد ختم ہوئی۔ کہ چھ ماہ کے اندر اندر دوسری مرتبہ طبع کرانے کی دقت اٹھانی پڑی۔ اب پھر تھوڑی سی جلدیں ہیں جلد طلب فرمائیے قیمت ...... (عـہ)

ملنے کا پتہ:- ایس عبد الرشید اینڈ برادرز تاجران کتب لوہاری دروازہ لاہور

گیلانی پریس لاہور میں باہتمام بابو نظام الدین پرنٹر چھپا